کیوں عتاب آہی ہوا۔ اُنھوں نے جواب دیا کہ محض ابن جوزی کی عداوت کی وجہ سے۔

آخر وہ زمانہ آیا کہ مستنجد باللہ عباسی نے بھی انتقال کیا اور المستضی بنور اللہ خلیفہ بغداد ہوا۔ اُس کے بھی حسب عادت وارثان خاندان بنی عباس کے خلیفہ مرحوم تعزیت کے لئے تین دن مقرر کئے۔ اطراف دار الخلافت سے تمام اراکین دولت اور مشاہیر وقت فراہم ہونے لگے کہ اُس محفل عزا میں شرکت کریں۔ المستضی بنور اللہ نے بھی اپنے باپ کی طرح علامہ ابن جوزی کو طلب کیا کہ تین دن تک ممبر پر بیٹھ کے لوگوں کی تسلی و تشفی کے لئے کچھ مناسب و شافی کلمات ارشاد فرمائیں۔ اور واقعی ان سے زیادہ کوئی مناسب شخص اس کام کے لئے نہیں ہو سکتا تھا انھوں نے اُس مجمع عام کو نہایت خوبصورتی سے ایڈریس کیا۔ جس دن المستضی بنور اللہ نے اپنے باپ یعنے بادشاہ مرحوم کے جنازے کو دفن کیا ہے اور خود کنارہ ... کے لے چلا ہے اُس روز اُس نے علما کی نہایت خاطر و مدارات کی۔ ہر عالم کی خدمت میں ایک نسخہ کلام اللہ کا ہدیۃً ارسال کیا۔ اور وہ قرآن مجید نہایت عمدہ اور سب سے زیادہ خوشخط تھا جو ابن جوزی کے پاس بھیجا۔

منتظم میں یہ بھی فرماتے ہیں کہ ۵۶۷ھ ۲۲ محرم میں لوگوں نے المستضی کے آستانِ دولت میں خبر پہونچائی کہ عاضد باللہ علوی کا نام خطبوں سے نکل گیا۔ اور اب دیار مصر میں بھی حضور کے نام نامی سے خطبہ کو رونق دی۔ ابو سعید عصرون کو جو یہ خبر فرحت اثر لایا تھا خلعت فاخرہ سے عزت دی گئی۔ اور اُسکو بلقب آستانِ خلافت کا عہدہ مرحمت ہوا۔ خاندان بنی عباس کے تمام لوگ جن کا شمار شاہی خاندان میں تھا نہایت شادان و فرحان ہوئے۔ بغداد میں خوشی کے شادیانے بجنے لگے اور علوی لوگوں کو دلی دلی میں نہایت صدمہ اور ملال ہوا۔ ابن جوزی فرماتے ہیں کہ مجھکو بھی ضرورت ہوئی کہ خلیفہ المستضی کو کسی نئے اور منافر پہلو سے مبارکباد دوں۔ لہذا میں نے کتاب "النصر علی مصر" لکھی اور خلافت میں پیشکش کی جسکے صلہ میں مجھے بہت کچھ انعام و اکرام ملا۔ اور میری قدر و عزت زیادہ ہوئی۔

اس کے علاوہ تحریر فرماتے ہیں کہ بغداد کے واعظ محمد طوسی نے ایک بار بروز جمعہ

مدرسہ تاجیہ میں ممبر پر چڑھ کے وعظ کہی منجملہ اور تمام باتوں کے یہ بھی بیان کیا کہ وہ عبدالرحمان بن ملجم نے اگرچہ امیرالمومنین اسداللہ الغالب علی بن ابی طالب کو شہید کیا لیکن اسکا شمار کفار میں نہیں ہو سکتا" تمام حاضرین کو یہ کلمات سنتے ہی ایک ایسا فوری اشتعال طبع پیدا ہوا کہ یک بیک ہجوم کر کے اس پر جھپٹ پڑے کھینچ کے اسے ممبر پر سے اُتار لیا۔ اور چاروں طرف سے ڈھیلے مارنا شروع کر دیئے۔ واعظ صاحب گھبرا کے بھاگے۔ اور اپنے گھر میں جا کے دروازہ بند کر لیا۔ دوبارہ جب اُن کے وعظ کی باری آئی تو لوگ حسب معمول جمع ہوئے اُن کے لئے مسند بچھائی اور لوگ ڈھیلے پتھر اور وہ شیشہ (جسکے ذریعہ روغن نفت برسا کے آگ لگا دی جاتی ہے) لے لے کے بیٹھے کہ آج واعظ صاحب کو اُن کے اعتقاد پر خوب سزا دی جائے۔ اور اُن کو پتھروں سے سنگسار کر کے جلا دیں گے۔ محمد طوسی کو بھی ان خوفناک سامانوں کی خبر ہو گئی ڈر کے مارے گھر سے بھی نہ نکلے اور وہیں چھپے بیٹھے رہے۔ یہ خبر دارالخلافت میں پہونچی۔ خلیفہ نے قطعی ممانعت کرا دی کہ ایندہ سے کوئی واعظ ممبروں پر بیٹھ کے وعظ نہ کہنے پائے چند روز یونہیں گذرے کہ پند و نصائح کا دروازہ بالکل بند تہا ایک عرصہ کے بعد حکم ہوا کہ مقابین شافعیہ۔ حنفیہ۔ حنبلیہ میں سے ایک ایک شخص کو خاص طور پر وعظ کی اجازت دی جائے۔ بس مجھکو اجازت ملی کہ حنابلہ کا واعظ ہوں۔ اور باقی دونوں گروہوں میں سے ایک ایک شخص حسب فرمان شاہی وعظ گوئی کا مستحق قرار پایا۔ ہم تین آدمیوں کے سوا اور کسی کی مجال نہ تھی کہ وعظ کہہ سکے۔ میرا قاعدہ تھا کہ روز دو تین آیتیں کلام اللہ مجید کی پڑہتا تہا۔ اور اُن کی تفسیر و توضیح کر کے بہت سے رموز و نکات بیان کیا کرتا تہا۔ اسی طرح حسب معمول بیان کرتے کرتے کئی سال کے بعد ہفتہ کے روز ۲ جمادی الآخر ۵۶۱ھ میں میں نے پورا کلام اللہ ختم کر دیا۔ میں نے اللہ جلشانہ کا نہایت شکریہ ادا کیا۔ اس لئے کہ ابتدائے اسلام سے آجتک کسی شخص نے اس ترتیب سے پورا کلام اللہ نہیں ختم کیا تہا۔ اس کے بعد میں نے پھر شروع سے کلام اللہ کا دورہ شروع کیا ہے اور تفسیر آیات بیان کیا کرتا ہوں۔

رمضان ۱۰۸ھ میں ایک اور ہنگامہ بغداد میں پیدا ہوا یہ کہ اہل شیعہ کا ایک گروہ پیدا ہوا جو صحابہ کرام کو سخت وسست الفاظ سے علانیہ یاد کرتے تھے، اسکی شکایتوں نے تمام بغداد میں ایک جوش وخروش پیدا کر دیا۔ صاحب مخزن نے ان تمام امور کو آستان خلافت میں عرض کیا۔ اور اہل شہر کی بہت سی عرضیاں شکایت میں پیش کیں اور درخواست کی کہ ابن جوزی کے نام فرمان جائے کہ آپ لوگوں کو سمجھا بجھا دیجئے اور فساد کرنے والوں اور ایسے اشتعال انگیز کلمات کہنے والونکو روکئے اور شہر میں امن وامان قائم کرنے کی کوشش کیجئے۔ لہذا خلیفہ نے صاحب مخزن کے کہنے کے بموجب میرے نام حکم بھیجا کہ وہ کہ آپ کو جس طرح مناسب معلوم ہو فتنہ وفساد کے رفع کرنے کی کوشش کیجیے۔ یہ فرمان پاتے ہی میں نے جامع مسجد میں لوگوں کو جمع کیا اور خود ممبر پر چڑھ کے بیان کیا کہ وہ جو سخت وسست اور نالائق کلمات اہل شیعہ صحابہ کبار۔ اور خلفائے راشدین کی شان میں علانیہ کہتے پھرتے ہیں اُن کی خبر امیر المومنین تک پہونچ گئی۔ چنانچہ باب خلافت سے میرے نام حکمنامہ آیا ہے کہ آیندہ جس کی زبان سے ایسا کوئی کلمہ نکلے اُسکو اُس کی درشت زبانیوں کی سزا دوں۔ اس وقت میں علانیہ پکارے کہے دیتا ہوں کہ سب لوگوں کو امیر المومنین کے حکم کی اطاعت کرنا چاہیے۔ اور اب جس کی زبان سے کوئی ایسا کلمہ نکلے مجھے اُس کی فوراً اطلاع کرو۔ میں نے یہ سزا تجویز کی ہے کہ اگر عام لوگوں میں سے ہوگا تو اُس کا گھر مسمار کرکے اُسے دائم الحبس کر دونگا، اور اگر خاص لوگوں میں سے ہوگا تو اُس کی زبان بند کی جائے گی اور شہر سے نکال دیا جائیگا" اس خبر کے مشہور ہوتے ہی شیعوں نے پھر کوئی کلمہ نہیں کہا۔ اور لوگوں کی زبان بند ہوگئی۔

۵۷۴ھ روز ہفتہ ۲۹، ماہ مبارک رمضان میں ایک ہنگامہ پیدا ہوا وہ یہ کہ صاحب مخزن نے ایک محفل مرتب کی جس میں تمام نامی مشاہیر بغداد و ارکین دولت سب مدعو کیے گئے تھے۔ اُس صحبت میں مختلف معاملات میں بحث ہوتے ہوتے یہاں تک نوبت پہونچی کہ ابن بغدادی فقیہ نے بیان کیا" عائشہ صدیقہ نے امیر المومنین علی ابن ابی طالب کی عداوت پر کمر باندھی لہذا اُن کا شمار باغیوں اور خارجیوں میں ہونا چاہیے،

اتنا سنتے ہی صاحب مخزن کے تن بدن میں آگ لگ گئی فوراً ابن بغدادی کو جبراً مجلس سے کھینچ کے قید خانہ میں بھیجدیا اور کئی آدمی معین کر دیئے جو اس قید میں اُن پر پہرہ دیں۔

اور خلیفہ کی خدمت میں درخواست بھیجی کہ وہ ابن بغدادی نے ایسے کلمات بیہودہ کہے اور ارتکاب جرم کیا۔ اور اہل سنت میں ایسی برائی پیدا ہو گئی" خلیفہ نے سزا دینی منظور کی اور علمائے بغداد سے مشورہ کرنے کی ہدایت کی۔ صاحب مخزن نے تمام فقہا کو جمع کیا اور اس مضمون پر جواب طلب کیا کہ جو شخص پہلے ایک ایسے اعتقاد کا اقرار کرے اور اُس کے بعد اپنی زبان سے اپنی غلطی کا اعتراف کرے تو سزا اور تعزیر شرعی اُس پر سے ساقط ہو جاتی ہے یا نہیں، مگر ابن بغدادی نے غلطی کا اعتراف نہیں کیا اپنے اُس دعوے پر قائم رہا۔ اور جو لوگ تردید کرتے تھے اُن کی تقریروں کو دلائل و براہین سے رد کرنے لگا۔ اور دیگر فقہا اُس کے قول کی تردید کرتے تھے۔ علامہ ابن جوزی فرماتے ہیں کہ جب باہم ردو قدح ہونے لگا تو میں نے کہا وہ ایسا شخص ایسی خطا میں معذور ہے اُس کی نظر تاریخ اور روایات پر وسیع نہیں ہے اس کا غلط فہمی سے خیال ہے کہ باعث فتنہ و فساد خود جناب عائشہ تھیں اور اُن کو ذاتی عداوت حضرت علی مرتضٰے سے تھی حالانکہ اُسے خبر نہیں کہ اس معرکہ میں دونوں طرف کے فسادیوں اور بدنفس لوگوں نے لڑائی شروع کرا دی اور جناب عائشہ صدیقہ کو بالکل دخل اُس واقعہ میں نہ تھا۔ اگر یہ واقعات صحیح طور پر ہم کو نہ معلوم ہو گئے ہوتے تو ہم بھی بے شک اُسی کے ہم زبان ہوتے لہذا ایسے شخص کی تعزیر یہی ہے کہ اپنی خطا کا اعتراف کرے۔ اور اپنے اعتقاد بیہودہ سے تائب ہو۔ اگر وہ ایسا کرے تو ہمیں چاہیئے کہ اُسکی خطاؤں کو معاف کریں،، میری یہ تقریر جب خلیفہ کو معلوم ہوئی تو اُنہوں نے کہا وہ بے شک یہی رائے ٹھیک ہے،، ابن جوزی ہی کے فتوے پر عمل کیا جائے اور ابن بغدادی کی نسبت حکم جاری کیا کہ وہ اپنے اعتقاد فاسد سے توبہ کرے۔ اور پھر ایسی رائے کا اظہار نہ کرے۔ اور اگر وہ اس حکم کی پابندی کرے تو اُسے قید سے رہائی دیجائے۔

پنجشنبہ ۹ رجب ۵۷۶ھ میں خلیفہ مستضئی اُس محل میں آکے بیٹھا جہاں

وہ وعظ سننے کے لئے معمولاً بیٹھا کرتا تھا۔ میں حسب معمول وعظ کہنے کے لئے ممبر پر جا کے بیٹھا اور احکام شرع بیان کرنے لگا۔ خلیفہ میری طرف دیکھتا جاتا تھا اور میری تقریر یں سن رہا تھا۔ میں نے بیان کرتے کرتے خود خلیفہ کو خاص طور پر نصائح کرنے کے لئے بھی اکثر باتیں بیان کیں۔ یہاں تک کہ مجھے رشید و شیبان کی حکایت بیان کرنا مناسب معلوم ہوئی۔ چنانچہ میں نے کہا۔ ایک روز رشید نے شیبان کو جو اُس عہد کے نامور اور جادو بیان واعظوں میں تھا۔ بلا کے کہا مجھ سے کچھ نصیحتیں بیان کرو۔ شیبان نے دریافت کیا کہ امیر المومنین آیا وہ شخص آپ کو دنیا میں خوفناک کرے تاکہ آپ کو عقبیٰ میں اطمینان حاصل ہو اچھا ہے یا وہ شخص جو آپ کو دنیا میں خوش کرے تاکہ آپ عقبیٰ میں خوفناک رہیں؟ رشید نے کہا اس مختصر جملہ کو ذرا تفصیل سے بیان کرو۔ شیبان نے کہا یعنی جو شخص آپ کو قیامت کے عذابوں سے اور اندیشوں سے ڈرائے۔ اور کہے کہ خوف خدا اپنا شعار کیجئے۔ تاکہ جب ہر شخص خائف ہوگا جس وقت آپ کو لا کے کھڑا کریں گے۔ حساب و کتاب شروع ہوگا۔ اور آپ سے اُن تمام کارروائیوں کا مواخذہ کریں گے جو آپ نے رعایا کے ساتھ کی ہیں۔ آپ کے اعمال کو میزان عدل میں تولیں گے۔ اور آپکے گناہوں کی سزا آپ کے سامنے لا کے پیش کریں گے اُس روز آپ کو اطمینان ہو ایسا شخص آپکے نزدیک اچھا ہے یا وہ شخص جو آپکا دل خوش کرنے کے لئے خوشامدکی اور جھوٹ باتیں آپ کے سامنے بیان کرے۔ اور یہ کہہ کے خوش کر دے کہ اللہ جل شانہ اُن لوگوں سے کسی قسم کا مواخذہ نہ کریگا جو رسول اللہ صلعم کے اعزہ و اقربا ہیں۔ اور اُن کا حساب و کتاب ہی نہ ہوگا۔ یہ تقریر سُن کے رشید اس قدر رویا کہ حاضرین کو اُسکے حال پُر ملال پر ترس آنے لگا۔ اتنا بیان کر کے میں المستنفی کی طرف متوجہ ہوا۔ اور کہا اے امیر المومنین جو عبرت انگیز اور دل میں غم والم کا اثر پیدا کرنے والے خیالات میرے دل میں ہیں اگر اُن کو صاف صاف بیان کردوں تو مجھے حضور کی ناراضی کا خوف ہے اور اگر نہ بیان کروں تو مجھے امیر المومنین کا انجام کار پُر خوف نظر آتا ہے مگر مجرد اُس محبت و ہمدردی کی بنا پر جو مجھے امیر المومنین کے ساتھ ہے، اپنی طرف سے آنکھیں

بند کرکے جو نصیحت و وعظ کا حق ہے اُسے ادا کرتا ہوں۔ اس کے بعد میں نے خلیفہ کے گناہوں کا حال خوب تفصیل سے بیان کیا۔ سب لوگ حیرت زدہ ہی رہ گئے۔ اور میں سب کچھ بیان کرکے ممبر سے اُترا اور اپنے گھر چلا آیا۔

پھر فرماتے ہیں ایک مرتبہ عاشورے کے روز دوبارہ ایسا ہی اتفاق ہوا باب البدر میں اُس مقام کے نیچے جہاں خلیفہ بیٹھکے وعظ سنا کرتا تھا اُس کی موجودگی میں میں نے بیان کیا کہ امیر المومنین اللہ جل شانہ کی ذات باوجودیکہ بالکل بے ہمہ ہے اور کسی بات میں کسی کا محتاج نہیں۔ مگر اُس نے آپ کی خوشنودی کے لئے ہر قسم کا سامان فراہم کر دیا۔ تمام دنیاوی نعمت اور اپنی سب برکتیں آپ کو مرحمت فرمائیں بہتر ہوگا کہ جس طرح اُسنے آپ کو خوش کیا آپ بھی اُسی طرح اُسکو ہر امر میں خوش رکھیئے۔ اور اس کی نعمتوں کی قدر کیجئے۔ اور شکریہ ادا کیجئے۔ میری اس تقریر کا اتنا اثر ہوا کہ اُس روز بعد ختم وعظ خلیفہ نے بہت مال و دولت فقرا پر تقسیم کرایا۔ اور بہت سے قیدیوں کو رہائی دی۔

علامہ یافعی فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ خلیفہ مستضی اپنے ایک محاسب پر خفا ہوا۔ اور اس سے نہایت ہی ناراض ہو گیا۔ اُس محاسب کو جب خبر پہونچی تو اُس کو سوا اس کے کچھ نہ بن پڑا کہ بغداد میں چھپ کے بیٹھ رہا اور ایسا مخفی ہوا کہ ملازمان دولت نے ہزار جستجو کی مگر اُس کا کہیں پتہ نہ لگا۔ جب اُس کے مفرور ہو جانے کی خبر خلیفہ کو پہونچی تو اُس کی آتش غضب اور بھڑک اُٹھی حکم دیا کہ اُس کے بھائی کو گرفتار کرلو۔ اس کے بعد یہ فرمان جاری ہوا کہ اُس محافظ مفرور کی غلطی و فرار کے جرم میں اُس کے بھائی سے معتدبہ روپیہ بطور جرمانہ وصول کر لیا جائے تب اُسکو رہائی ملے۔ اُسنے بہزار دقعت روپیہ ادا کر دیا۔ اور اس عذاب سخت سے رہائی پائی۔ اپنے بھائی کیطرف سے اُسنے بے خطا و بے قصور جرمانہ کا روپیہ ادا کیا تھا۔ مجبور ہو کے وہ ابن جوزی کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اور اپنا سارا حال اور خلافت کی تمام زیادتیاں ظاہر کرکے کہنے لگا سعد میں محض بے قصور ہوں۔ اگر خطا ہے تو میرے بھائی کی۔ مگر

مجھ سے جبر کر کے زبردستی روپیہ لیا گیا۔ میں اس شاہی جرمانہ کے ادا کرنے سے تباہ ہو گیا۔ اور اب اپنی زندگی نہیں بسر کر سکتا ہوں۔ ابن جوزی کو اُس پر ترس آ گیا۔ فرمایا اچھا اب جس روز مجلس وعظ منعقد ہو تو بھی آنا۔ اور جب میں بیان کر چکوں کھڑے ہو کے مجھے یاد دلا دینا۔ میں اس بارۂ خاص میں بھی کچھ بیان کر دوں گا۔ شاید تیرا کام نکل جائے۔ دوسرے روز ابن جوزی ممبر پر بیٹھ کے وعظ کہنے لگے۔ خود خلیفہ نے بھی پردے کی آڑ میں سُنا ادھر وعظ ختم ہوئی اور اُدھر وہ شخص اُٹھ کھڑا ہوا۔ اور عرض کرنے لگا میری داد کو پہونچئے مجھ پر بہت بڑا اور سخت ظلم ہو گیا۔ ابن جوزی نے صاف صاف بیان کر دیا کہ اس قسم کے معاملات میں اکثر زیادتیاں ہو جاتی ہیں۔ یہ شخص بالکل غیر مجرم ہے۔ اس معاملہ سے اُسکو کوئی علاقہ نہیں مگر اُس پر جبر کیا گیا اور جرمانہ وصول کیا گیا۔ بہتر یہی ہے کہ اس سے جس قدر روپیہ وصول کیا گیا ہے واپس دیا جائے۔ اور خود حضرت خلیفہ کا فرض ہے کہ اس سے جو کچھ لیا ہو اُسکی واپسی کا حکم صادر فرمائیں اس کے بعد یہ اشعار پڑھے۔

یذنب الطرف لم تلف الفواد تنفی ثم اخبر بنی یا سعاد

اے سعاد (معشوقہ کا نام) ذرا فرا سے اور اس زیادتی کا تو حال بتا کہ آنکھوں کی خطا کے بدلے میں تو بیچارے دل پر کیوں ظلم کرتی ہے

تجنی زید به عمرو یفاد ذا کی قضیۃ تحکمت اذا ما

بھلا یہ کیسا انصاف ہے کہ زید تو خطا کرے اور عمرو پکڑا جائے (بقول شخصے کہ کرے ڈاڑہی والا اور پکڑا جائے موچھوں والا)

خلیفہ نے یہ اشعار بہت پسند کئے۔ اور اُسکے دل پر ابن جوزی کے ان کلمات کا ایسا اثر ہوا کہ پردے کے اندر سے اُسی وقت حکم دیا کہ فوراً اُس شخص کا مال واپس کیا جائے۔

یہ ایک ایسا امر ہے جس کے ذریعے سے اس امر کا بہت بڑا ثبوت نکلتا ہے کہ اُس عہد میں علماء کے وعظ و نصائح کی صحبت محبہ دشمن لینے کے۔ ینے تھے میں

ہوتی تھی بلکہ پبلک کے بہت سے امور کا دار و مدار انہیں پر ہوا کرتا تھا۔ بادشاہ تک پبلک کا اثر پہونچانے کے لیئے ذرائع جس طرح آج کل کے اخبار ہیں اسی طرح اس زمانے کے دور میں علما و فضلا کی زبان۔ اہل علم کے فتوے اور قصہ خوانوں یا فصیحون کی خطبہ خوانی تھی۔ اور جس وقت تک یہ اثر باقی رہا بادشاہ رعایا کی طرف سے ہرگز غافل نہ ہونے پائے لیکن ادبار آخر ایک ایسا زمانہ بھی لے آیا جب کہ اہل دولت و اہل حکومت نے اپنے کان ایسے بند کر لیئے کہ ان مذکورہ لوگوں کی آوازیں جو پبلک کی آواز و نیز قائم مقام تھیں ان تک کسی طرح نہ پہونچ سکتی تھیں۔

زمانہ کا قاعدہ ہے کہ اہل کمال کو ان کی آزادی کے معاوضہ میں چاہے وہ کتنی ہی جائز ہو ضرور پریشان کرتا ہے۔ اگرچہ اس آزادی کے زمانہ میں اس قسم کے آزار سلطنت کیطرف سے کم پہونچتے ہیں لیکن پبلک کی مخالفت اب بھی کبھی کبھی آزاد مشرب و حق پسند علما پر دنیا تنگ کر دیا کرتی ہے۔ علامۂ ابن جوزی اپنا دامن اس عام اصول دنیاوی سے کیونکر بچا سکتے تھے۔ یہ معلوم ہے کہ اگرچہ ان کا شمار طبقات حنابلہ میں ہے لیکن اصل میں وہ اہل حدیث کے مسلک کے پورے پورے پابند تھے۔ اہل حدیث نے ہمیشہ آزادی کے ساتھہ اپنے ہم زمانہ مبتدعین و مبتلایان شرک کی مخالفت کی ہے۔ ان کا اصول رہتا ہے کہ تمام دنیائے اسلام کو حتی الامکان کلیتہً سنن رسول اللہ صلعم کا پابند بنا دیں۔ یہ ایک کوشش تھی جس نے زمانۂ سلف میں اکثر و نکو صدمہ پہونچایا۔ خود امام محمد بن اسماعیل بخاری علیہ الرحمۃ نے حیران و پریشان ہو کے یہ انتہائے مایوسی کا کلمہ نہایت ہی مقبولیت کی وضع میں زبان سے نکالا تہا کہ "خداوندا تیری زمین وسیع ہے مگر مجھپر تنگ ہوگئی"۔ اس کے بعد ہی انہوں نے سفر آخرت کیا تھا۔ شیخ ابن تیمیہ حرانی کو بھی اسی کوشش میں سالہا سال تک قید کی مصائب برداشت کرنا پڑیں۔ اسی قسم کے خیالات ابن جوزی کو کب آفات دنیاوی سے بچا سکتے تھے ان کا قاعدہ تہا کہ مشائخ صوفیہ اور وہ لوگ جو عموماً اپنے نوری اشراق کے دعوی میں شرع شریف سے گذر جایا کرتے ہیں ان کی مخالفت نہایت آزادی اور سختی سے کیا کرتے تھے۔ جس کے صلہ میں ان بیچارے کو بھی ابن تیمیہ کی طرح تکلیفیں پہونچیں

یافعی ۵۹۰ھ کے واقعات میں علامہ ذہبی کے حوالے سے بیان کرتے ہیں کہ اس سال ابن جوزی کو پانچ برس کی قید اور تکلیف و شدائد گرفتاری سے رہائی ملی تھی۔ اور لوگوں نے اُن کے دیدار سے مسرت حاصل کی تھی۔ اور حسب بیان ذہبی کے اس گرفتاری کی یہ وجہ تھی کہ ابن جوزی اکثر شیخ محی الدین عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی مخالفت میں طعن و تشنیع سے کام لیا کرتے تھے اور بسا اوقات اُنکی نسبت سخت و سُست اور دل شکنی کرنے والے کلمات کہہ جایا کرتے تھے۔

علامہ ابن جوزی کے حملے کچھ شیخ عبدالقادر جیلانی ہی تک محدود نہ تھے بلکہ وہ دیگر اکابر صوفیہ کی نسبت بھی اکثر سختی اور درشتی سے کام لیا کرتے تھے۔ امام ابوحامد غزالی جو حقیقت میں باعتبار فلسفۂ تصوف کے دنیا کی تمام شائستہ قوموں میں یکتا مانے گئے ہیں اُن کے مطاعن میں ابن جوزی نے ایک خاص فصل باندھ کے بہت ہی آزادی کے ساتھ بحث کی ہے۔ ۵۰۵ھ جس میں امام غزالی نے اس دارِ ناپائدار سے رحلت کی اس سال کے وقائع میں امام غزالی کے حالات تحریر فرما کے لکھتے ہیں کہ ”غزالی کی ایک کتاب ہے احیاء العلوم۔ اُس کتاب میں اُنہوں نے شرع اور فقہ اسلامی کو چھوڑ کے رسوم صوفیہ سے بحث کی ہے“۔ اس کے بعد اُس کتاب کے بعض واقعات نقل کر کے طعن و تشنیع سے کام لیا ہے اور لکھا ہے کہ ایسے واقعات سے اسلام و شرع کو کیا تعلق۔ پھر خود ہی کہتے ہیں کہ میں نے اُس کتاب کی تمام غلطیاں اور لغزشیں ایک علیحدہ کتاب میں ترتیب سے لکھی ہیں۔ جسکا نام ”اعلام الاحیاء با غلاط الاحیاء“ رکھا ہے۔ اس کے سوا اپنی کتاب ”تلبیس ابلیس“ میں بھی میں نے جا بجا اس کتاب کے مباحث کی طرف اشارہ کیا ہے۔ پھر خود ہی امام غزالی پر ایک مخالفانہ ریویو کرتے ہیں۔ جس میں لکھا ہے کہ ”ابوحامد غزالی کو نظر کے محدود ہونے اور زیادہ واقفیت نہ ہونے کی وجہ سے احادیث و اخبار میں بالکل بصیرت نہیں ہے۔ وہ حدیث صحیح اور حدیث ضعیف میں تمیز نہیں کر سکتے۔ اور اسی سبب سے اُنہوں نے اپنی تصانیف میں بہت سی ضعیف اور موضوع احادیث نقل کر دی ہیں اور اُنپر اپنے مسائل میں اعتماد کے ساتھ کام لینا

چاہا ہے۔ اور اس پر بطور شاہد کے یہ واقعہ پیش کیا ہے کہ امام غزالی نے ایک کتاب جو مستظہر باللہ عباسی کے نام سے تصنیف کی ہے اُس میں فرقہ باطنیہ پر اعتراضات کئے ہیں۔ اُس کتاب کے آخر میں چند مواعظ خلفا بیان کئے ہیں۔ منجملہ اُنکے یہ واقعہ بھی ہے کہ ایک مرتبہ سلیمان بن عبد الملک نے ابی حازم کے پاس پیغام بھیجا کہ آپ اپنا روزہ افطار کرنے کے لئے جو کچھ رکھا ہو اُس میں سے کچھ مجھے بھی مرحمت فرمایئے۔ ابو حازم نے تھوڑی بھونسی بھیجدی جسکو کمال احتیاط سے بطور اکل حلال کے اپنا روزہ افطار کرنے کے لئے رکھہ چھوڑا تھا۔ سلیمان نے تین روز کا روزہ رکھا اور تیسرے روز اُسی بھونسی سے افطار کیا۔ اُسی شب اپنی زوجہ سے مقاربت کی۔ اور ایسے اکل حلال سے عبد العزیز کا نطفہ قرار پایا۔ اور عبد العزیز جب سن بلوغ کو پہونچا تو اُسکو خدا نے عمر کا ایسا بیٹا مرحمت کیا،، اس پر ابن جوزی اعتراض کرتے ہیں کہ وہ یہ بہت بڑی غلطی ہے اور صاف ظاہر ہوتا ہے کہ غزالی کو تاریخ میں بالکل بصیرت نہ تھی عمر سلیمان کا پوتا نہ تھا۔ بلکہ اُسکے چچا کا بیٹا اور اُس کا چچازاد بھائی تھا۔ جو شخص احادیث کا پرکھنے والا ہو اُس سے ایسی موٹی تاریخی غلطی ہرگز نہ ہو سکے گی الغرض یہی باتیں تھیں جنکی وجہ سے علامۂ ابن جوزی کو جو زمانہ سہنا پڑے۔

ابن جوزی کی رائے تھی کہ یزید بن معاویہ کو بُرا بھلا کہنا اور اس پر لعن وطعن کرنا جائز ہے۔ یہ ایک ایسا مسئلہ ہے جس سے اکثر اہل سنت نے مخالفت کی ہے خصوص فقہائے حنفیہ نے نہ اس لئے کہ وہ معاذ اللہ یزید کو اچھا سمجھتے تھے بلکہ اس وجہ سے کہ اہل سنت کے علما کا یہ عام مسلک ہے کہ کسی کو بُرا بھلا کہنے سے اکثر احتراز کرتے ہیں۔ اور یہی وجہ تھی کہ لوگوں نے مخالفتیں کیں۔ اور ابن جوزی اپنی رائے میں روز بروز سختی کرتے گئے چنانچہ عبد المغیث بن زہیر کی مخالفت میں اُنہوں نے ایک کتاب بنام ،، الرد علی المتعصب العنید المانع عن ذم الیزید،، لکھ ڈالی۔ اس بارۂ خاص میں اُن کا زیادہ استناد امام احمد ابن حنبل پر تھا جن سے اُنھوں نے ثابت کیا تھا کہ وہ یزید پر لعن وطعن کرنا جائز تصور کرتے تھے۔ بلکہ یہ روایت نقل کی تھی کہ ایک مرتبہ امام

احمد ابن حنبل کے صاحبزادے نے اُن سے اس مسئلہ کو دریافت کیا تو جواب میں امام ممدوح نے نہایت شرح وبسط سے فرمایا کہ یزید نے اتنی بڑی حرکت کی کہ جناب امام حسین علیہ السلام کو شہید کیا۔ مدینہ منورہ اور حرم محترم کی بے حرمتی کی اس سے بڑھ کے کون فعل ہوسکتا ہے کہ اُس پر لعن طعن کرنا جائز نہ ہو بہر حال ابن جوزی اس رائے پر نہایت استقلال سے قائم تھے۔ مشہور حدیث ہے "المومن لا یکون لعانا"، یعنے مومن کی یہ شان نہیں ہے کہ لوگوں پر لعنت کیا کرے اُسکو وہ صرف اُن لوگوں کی نسبت مخصوص کرتے تھے جن پر لعنت کرنا جائز ہے۔ ایک مرتبہ برسر وعظ کسی نے اُن سے اس امر کو دریافت کیا۔ اُنھوں نے نہایت شرح وبسط سے ثابت کیا کہ یزید پر لعن ضرور کرنا چاہیئے

ابن جوزی کے کمالات میں ایک بات تھی کہ عام سوالوں کا جواب فی البدیہہ اور نہایت شائستگی سے دیا کرتے تھے۔ شاید اُنکے پیشہ وعظ نے اُن کو یہ پالیسی بتائی تھی کہ حتی الامکان عام مذاق کی پابندی کرتے تھے۔ جن موقعوں پر اُنھوں نے صوفیہ کی مخالفت کردی وہ اُن کی طبیعت کا اعتقادی جوش تھا لیکن عام دنیاوی حالتوں میں وہ حتی الامکان لوگوں کو راضی رکھنا چاہتے تھے اسی کا نتیجہ تھا کہ بعض موقعوں پر سخت اور متعصبانہ سوالوں کے جواب میں اُنھوں نے ایسے جواب دیئے کہ لوگوں کو کچھ نہ معلوم ہوا، اور سب خوش ہو گئے۔

ایک مرتبہ وہ ممبر پر بیٹھے ہوئے تھے کہ یکایک کسی شخص نے پوچھا۔ ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کا مرتبہ زیادہ ہے یا علی بن ابی طالب کا۔ اس کے جواب میں اُنھوں نے ایک عجیب مبہم اور نیا جملہ کہا۔ فرمانے لگے "من کان بنتہ فی بیتہ"، یعنی جن کی بیٹی اُنکے گھر میں تھی۔ سُنی ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کو سمجھے اور شیعہ جناب علی مرتضیٰ کو۔ اور لطف یہ کہ ابن جوزی نے اتنا جواب دے کے پھر یہ موقع نہ دیا کہ کوئی ایک لفظ بھی پوچھے۔ چپکے سے ممبر پر سے اُتر آئے۔ علی ہذا القیاس بعض اور موقعوں پر بھی اُنھوں نے ایسی ہی کارروائیاں کیں۔ ایک مرتبہ اور اُنھوں نے کسی کے جواب میں چار چار چار کہا تھا جس سے چار کی تاکید اور چار کو تین سے ضرب دیکے بارہ دونوں باتیں مفہوم

ہوتی تھیں۔ بہرحال شیعہ و سنیوں کے تعلقات میں اُنھوں نے اکثر ابہام سے کام لیا
علامہ ابن جوزی میں کسی قدر عشق کا مادہ بھی تہا۔ زہادِ خشک کی طرح کسی پریوش
کے مقابلہ میں بےحس نہ تھے۔ اور پھر اس عشق کے جوش کو شاعرانہ طبیعت نے اور بھی
بڑہا دیا تہا۔

ابن جوزی نے ایک پریوش اور نازک ادا عورت سے عقد کیا تہا۔ اُس عورت
کا نام تہا نسیم الصبا، بہت دن تو ناز فروشی و ناز برداری میں گذر گئے۔ لیکن آخر کار
کسی خانگی نزاع پر باہم ایسی ٹھنی کہ علامۂ ممدوح نے چھوٹتے ہی طلاق دیدی مہینہ دو
مہینہ تو بھولے رہے مگر بعد میں جب غصہ فرو ہوا تو اُس کی وہ پیاری پیاری صورت
آنکھوں کے سامنے پھرنے لگی۔ دل ہی دل میں غم کہاتے تھے اور اپنے اوپر لعنت کرتے
تھے۔ اتفاقاً ایک روز وہی نسیم الصبا آپ کے وعظ سننے کو آئی۔ اور آکے عورتوں کے
درمیان میں بیٹھ گئی۔ ان کی نظر جو اُس پر پڑی تو دل ہی دل میں لوٹ گئے۔ لیکن خرابی یہ
ہوئی کہ دو موٹی موٹی بہدسی سی عورتیں درمیان میں ایسی حاجب تھیں کہ بیچارے
اُس کی صورت دیکھنا چاہتے تھے اور نہ دیکھ سکتے تھے۔ بس یک بیک جھلا کے
آپ نے یہ شعر پڑھا۔

ایا جبلی نعمان اللہ حلیا نسیم الصبا یخلص الی نسیمہا

اے وادی نعمان کے دونوں پہاڑو تمہیں خدا کا واسطہ نسیم صبا کا راستہ چھوڑ دو
تاکہ اپنی خوشگوار نسیم میری طرف بھیج سکے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اُن کے دل میں
ایک قسم کا ذوق ضرور موجود تہا اور شاید اسی سبب سے اُن کی شاعری بھی مزہ کی تھی۔
جس امر کے متعلق جو اشعار انہوں نے کہے وہ لطف سے خالی نہیں ہیں جن میں دلی
جوش و خروش کے ساتھ اُن کی مجتہدانہ طبیعت اور عالمانہ وسعت نظر و دقت خیال
کا رنگ نظر آرہا ہے۔

اُن کی زندگی کے وہ تمام واقعات جو معلوم ہو سکے لکھدیئے گئے۔ اب صرف
وہی امر باقی رہ گیا جو ایک دن سب کو پیش آنے والا ہے۔ یعنی موت۔ بارہویں ماہ مبارک

رمضان ۵۹۷ھ میں شب جمعہ کو انتقال فرمایا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ سواد بغداد میں وفات پائی۔ اور باب الحرب میں مدفون ہوئے۔ ابن جوزی ایک عبارت اپنی قبر پر کندہ کرنے کے لئے بتا گئے تھے۔ چنانچہ وہی عبارت اُن کی قبر پر کتابہ کے لگا دی گئی۔ وہ عبارت یہ ہے۔

"یا کثیر الصفح عمن کثر الذنب لدیہ"

"جاءک المذنب یرجو العفو عن جرم یدیہ      انا ضیف وجزاء الضیف حسان الیہ"

اس کا مطلب یہ ہے۔ اے وہ شخص جو اُس شخص کے گناہ اکثر مٹاتا ہے جو بہت بڑا گناہگار ہو۔ گناہگار تیری خدمت میں حاضر ہوا اور اپنے ہاتھ کے کئے ہوئے گناہوں کی معافی چاہتا ہے۔ میں مہمان ہوں۔ اور مہمان کے ساتھ یہی سلوک کرنا چاہیئے کہ اُس پر احسان کیا جائے۔

اب ابن جوزی کے متعلق کوئی بحث نہیں باقی رہی۔ صرف اس قدر اور بتانا چاہیئے کہ اُن کی تصانیف کتنی اور کس قسم کی ہیں۔ یہ بحث اگرچہ مختصر ہے مگر ابن جوزی کے لکھنا جب یہ بحث کیجائے تو اُسے بہت طولانی ہونا چاہیئے اس لئے کہ ان کی تصانیف انتہا سے زیادہ ہیں۔ علامہ ابن خلکان لکھتے ہیں کہ ابن جوزی کی تصانیف احاطہ انداز و خیال سے باہر ہیں۔ اور اسی وجہ سے لوگوں کو موقع مل گیا کہ اُنکی تصانیف کے بارے میں مبالغہ سے کام لینے لگے۔ کہتے ہیں کہ اُن کی تمام تصانیف کو یکجا کر کے حساب لگایا اور پھر اُن کی زندگی کے ایام سے مقابلہ کیا تو فی یوم نو جز پڑے۔ واقعی یہ ایک حیرت کی بات ہے۔ اور اگر صحیح ہے تو اُن میں خدا نے تصنیف کی اعجازی قوت دی تھی۔ صرف نقل و کتابت نو جز کی اتنی دشوار ہے کہ آج بھی دنیا میں کوئی نو جز روز لکھنے والا نہیں نظر آتا۔ نہ کہ تصنیف و تالیف جس میں خوض و استنباط کیلئے بھی کافی وقت ملنا چاہیئے۔ بعض مورخین کا بیان ہے کہ ابن جوزی نے اپنی زندگی بھر میں احادیث رسول اللہ صلعم لکھنے کے لئے جب قلم بنایا تو تراشِ قلم رکھ لی اسی طرح قلم کی تراشِ کو جمع کرتے رہے حتٰی کہ انتقال کا وقت آیا۔ اسوقت اُنہوں نے وہ تراش

قلم بکمال کے لوگوں کے سپرد کی اور کہا ‹‹ مجھے نہلانے کے لئے پانی اسی تراش قلم کو جلا کے گرم کرنا اور اسی کی آگ میں گرم کئے ہوئے پانی سے مجھے غسل دینا۔ اُن کی وصیت کے بموجب لوگوں نے ایسا ہی کیا وہ تراش مقدار میں اتنی تھی کہ پانی بخوبی گرم ہو گیا اور اور بچ رہی۔

اُن کی تصانیف میں ایک کتاب ہے ‹‹صفۃ الصفوۃ›› اس کتاب میں اُس وبائے طاعونی کا تفصیلی ذکر کیا ہے جو ۵۶۰ھ میں بمقام بصرہ پیدا ہو گئی تھی جسے طاعون جارف کہتے ہیں۔ یہ ایک ایسا طاعون تھا کہ دنیا کی تاریخیں اُسکے مثل وباؤں سے خالی ہیں اور سُن کے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔ یہ طاعون صرف چار روز ہی رہا تھا مگر چار ہی روز میں اُس نے کیا کر دیا۔ اس کا حال نہ پوچھا جاتا تو اچھا تھا پہلے دن ستر ہزار آدمی مرے۔ دوسرے دن اکہتر ہزار۔ تیسرے دن تہتر ہزار۔ اور چوتھے دن اس قدر لوگ مرے کہ شمار نہ ہو سکا۔ صرف اس قدر خیال کر لیا جائے کہ شہر خالی ہو گیا۔ اور شاید کوئی آدمی ادہر اُدہر نظر آجاتا ہو ورنہ تمام سناٹا پڑا ہوا تھا۔

اس کے علاوہ ان کی ستائیس کتابیں بنائی گئی ہیں جن میں اکثر نہایت طولانی اور بہت بڑی بڑی ضخیم کتابیں ہیں جن میں سے اکثر اس عہد میں بھی موجود ہیں

شیخ ابوالفرج ابن جوزی کا بھی اُن لوگوں میں شمار ہے جن پر آخر عہد میں محدثین کا دار و مدار ہے۔ ہمارے مشہور ناصح جنکی نصیحتوں سے ہندوستان کے ہر بچے کے کان آشنا ہیں۔ شیخ مصلح الدین سعدی شیرازی اُن کو بھی شیخ ابن جوزی کی شاگردی کا فخر حاصل ہے۔ گلستان میں خود ہی فرماتے ‹‹ ہر روز نصیحت شیخم شیخ ابوالفرج بن جوزی علیہ الرحمۃ یاد م آمد ›› جو لوگ عربی سے نہیں واقف ہیں اُن کی نظر بہت محدود ہوتی ہے اور انہیں اسلامی علماء کا پایہ اور مرتبہ درکنار اُنکے نام گرامی بھی کم معلوم ہوا کرتے ہیں۔ ایسے لوگ سوا اس کے کہ ہمارے کہنے پر عمل کریں اور کچھ نہیں کر سکتے۔ لیکن وہ لوگ جن کی نظر سے عربی خصوص فن حدیث کی کتابیں گذری ہیں وہی کچھ خوب جان سکتے ہیں کہ علامہ ابن جوزی طبقات محدثین میں کس شان اور کس پایہ

کے بزرگ ہیں۔ اُنھوں نے تاریخ خطیب بغدادی کو بھی مختصر کیا تھا۔ اور سب سے قطع نظر اُن کی کتاب موضوعات جس میں احادیث موضوعہ کو اُنھوں نے نہایت حسن و خوبی سے اور شائستہ ترتیب سے جمع کر دیا ہے۔ اور سہولت کر دی ہے کچھ لوگ دھوکا کھا کے اُن جھوٹی اور موضوع احادیث پر اعتبار نہ کرنے لگیں جو عوام میں مروج ہو گئی ہیں۔ یہ کتاب آج ہمارے ہاتھ میں کثرت سے موجود ہے۔ اور چھپ گئی ہے۔ اور تمام دنیا کے اہل حدیث اُس سے اعتماد و اطمینان کے ساتھ نفع اُٹھا رہے ہیں۔

زیادہ تر غور طلب یہ امر ہے کہ ابن جوزی نے اپنے عہد کے صوفیہ سے مخالفت کی جس کی بنا پر آج بھی صوفیہ کے خیالات اُن کی نسبت اچھے نہیں ہیں۔ یہ نسبت صوفیہ اور اہل شرع میں ہمیشہ سے چلی آتی ہے۔ اگر انصاف سے دیکھا جائے تو محدثین اور اہل شرع بالکل حق پر ہیں۔ وہ اگر کسی کی مخالفت کرتے ہیں تو اپنی زبان سے نہیں کرتے۔ اُن کی مخالفت کا باعث صرف وہ آیات و احادیث ہوتی ہیں جن کی مخالفت کیجاتی ہے۔ وہ اپنے فتوے اور اپنے خیالات میں آزاد ہیں۔ اگر اُن کو کسی نے برا کہا تو صرف اس لیے کہ اُس نے اُن آیات و احادیث کی مخالفت کی جن پر اُن کے اجتہادات اور فیصلوں کی بنا قائم ہے۔ وہ اپنی اس آزادی میں نہ کسی امام کی وجاہت اسمی کا خیال کرتے ہیں۔ اور نہ کسی کی مقبولیت عامہ اور مرجعیت کو دیکھتے ہیں۔ اُن کو ذرا پروا نہیں ہوتی کہ کوئی اُنھیں برا بھلا کہہ رہا ہے۔ وہ اپنے نزدیک اور اپنے اعتقاد میں اپنا فرض پورا کر دیتے ہیں۔

اب ایسا زمانہ آگیا کہ تحقیقات کا دروازہ کھل گیا۔ ایسے وقت میں یہ راز خود بخود کھلتا جاتا ہے کہ ابن جوزی یا اُن کے ایسے دیگر محدثین و علماء نے جو کچھ لکھا ہے وہ کہاں تک حق کو لئے ہوئے ہے۔ ابن جوزی کا یہ الزام خاص نہیں عام ہے کہ اہل صوفیہ احادیث کی روایت میں بالکل احتیاط سے کام نہیں لیتے۔ بہت سی موضوع حدیثیں انہیں لوگوں کی وجہ سے دنیا میں مشہور ہو گئیں جن کی اب تکذیب کیجاتی ہے لوگوں کو تعجب معلوم ہوتا ہے اور وہ ضد کرنے لگتے ہیں کہ جس بات کو بچپن سے سنتے آتے ہیں اُسے جھوٹ کیونکر کہدیں۔

# ابراہیم حربی

ابراہیم بن اسحاق بن ابراہیم الفقیہ ابو اسحاق حربی ۱۹۸ھ میں پیدا ہوئے
ان کے بدر بزرگوار گروہ مرو سے ہیں۔ اور اُن کی والدہ قبیلہ بنی تغلب سے ۔ یہ اپنے زمانہ کے
امام تھے فقہائے اسلام میں بڑے پائے اور مرتبے کے مانے گئے ۔ امام احمد بن حنبل
کے ہمعصر تھے ۔ خطیب نے جو کچھ ان بزرگوار کی شان میں کہا ہے اُسکو سا عد بن سماک روایت
کرتے ہیں "وکان اماماً فی العلم راساً فی الزہد عارفاً بالفقہ لبصیرا بالاحکام حافظاً للحدیث
قیماً للادب"۔ یعنی ابراہیم علم و دانش میں اپنے ہمعصر فضلا کا پیشوا ہے اور زاہدوں میں
تو گویا راس الرئیس ہیں۔ اصول و فقہ میں بہت بڑے عارف اور حدیث میں تو اُنکو کمال
تبحر اور رہا و دانشمند ہے ۔ علوم عربیہ اور ادب میں یگانۂ دہر اور علامۂ زمانہ ہیں مسعودی
علامۂ حربی کی نہ صرف باعتبار علم کے تعریف کرتا ہے بلکہ جود اور بخشش کا بھی معترف ہے
وہ کہتا ہے "کان فصیحاً جواداً عفیفاً" یعنی ابراہیم نہ صرف فصیح اور بلیغ ہیں بلکہ جود اور بخشش
میں بھی ایک اعلیٰ صفت سے موصوف تھے ۔ اور نہایت پرہیزگار باخدا تھے ۔ دارقطنی
نے تو اُنکے کمال علم اور زہد و اتقاء کو امام احمد بن حنبل سے مشابہت دی ہے ۔ دارقطنی
کہتے ہیں "کان اماماً یقاس باحمد بن حنبل فی زہدہ وعلمہ" یعنی ابراہیم اپنے زہد و تقویٰ
اور کمال علم میں امام احمد بن حنبل سے کچھ کم نہ تھے۔ بلکہ اُنکے مثل قیاس کرنا چاہیئے۔

ابو عمر و زاہد تغلب سے نقل کرتے ہیں کہ میں پچاس برس تک برابر ابراہیم کی درسگاہ
میں حاضر ہوتا رہا لیکن کوئی وقت اُن کو طالب علموں کی تعلیم سے فارغ البال نہیں پاتا
تھا اپنے ہاتھ سے قواعد نحو اور لغت کے لکھکر تلامذہ کو دیتے ۔ لیکن کبھی اُن سے کوئی اُجرت
نہ چاہتے۔

عبد اللہ بن احمد بن حنبل کہتے ہیں کہ میرے باپ احمد بن حنبل مجھ سے فرماتے
تھے کہ اے فرزند استفادۂ فرائض کے لئے تجھکو چاہیئے کہ ابراہیم حربی کی درسگاہ میں اپنی
حاضری کا التزام کر کیونکہ ابراہیم کی صحبت بہت مغتنمات سے ہے ۔ ان کی صحبت میں

نہ صرف ظاہری فیضان ہیں بلکہ فضائل معنویہ سے بھی اُن کی صحبت میں بہرہ یاب ہوگئے
ابراہیم نے اپنے تبحر زہد اور تقوای میں اپنے ہم عصروں میں بہت ہی ممتاز اور دنیوی
آلائش سے نہایت پاک اور مبرا ثابت کیا اُن کی معیشت اور گذران نہایت قلیل تھی
چنانچہ اُنکے حالات میں لکھا ہے۔ اور ابراہیم سے خود منقول ہے کہ وہ کہتے ہیں کہ جو
شخص خدا کی مشیت اور رضامندی میں راضی نہیں ہے۔ درحقیقت اُسکی عیش اور
زندگانی دشوار ہوگی مجکو دیکھو کہ اگر میرا قمیص سفید اور پاکیزہ ہے تو میرا پائجامہ میلا کچیلا
کثیف رہتا ہے۔ مجکو کبھی یاد نہیں ہے کہ میرا پائجامہ اور قمیص دونوں صاف ہوں۔ جب
پائجامہ صاف اور نیا ہے تو قمیص میلا اور پُرانا ہوتا ہے۔ کیونکہ اپنی تمام عمر اس امر پر میں
قادر نہیں ہوا کہ کُرتہ اور پائجامہ دونوں نئے بنا سکوں۔ اور ایک وقت میں دونوں نئے
پہن سکوں۔ جب کبھی مجکو مرض طاری ہوتا ہے تو میں اُس مرض کا اظہار نہیں کرتا ہوں
کیونکہ عقلمندوں کی یہی مردانگی ہے کہ سختی اور تکلیف اور مرض میں تحمل اختیار کریں اور
اپنے اہل وعیال سے اُس کا اظہار نہ کریں۔ اسواسطے کہ اپنے ساتھ اپنے متعلقین
کو رنج دینا اور سختی اور تکلیف میں مبتلا کرنا کوئی ضرور نہیں۔

دو چالیس برس سے درد سر کی تکلیف اور اُس کے اشتداد کی سختی سے میری جان جاتی
ہے لیکن شب و روز اُسی طور پر گذران کرتا ہوں۔ تیس برس سے میری قسمت کا رزق ہر
روز دو روٹیاں تھیں جسکو میری ماں یا میری بہن لاکر دیا کرتیں۔ اگر کبھی اس میں ناغہ ہو جاتی تو میں
اُسی طور پر بھوکا سو رہتا اور دوسرے روز بھی اُسی گرسنگی میں بسر ہوتا۔ اب اُس زمانے
کے بعد سے تیس برس گذرنے ہیں کہ میرے نصیب کی صرف ایک روٹی ہے۔ اگر میری بیاری
بیٹی یا بیوی مجھکو دے جاتی۔ ورنہ اُسی طور پر بھوکا رہتا اور اُسی حالت میں دوسری شام
کر دیتا کسی پر اپنی یہ حالت ظاہر نہ کرتا لیکن اب تو نصف روٹی اور چار زرمد پر بسر اوقات
رہ گئی ہے۔ جس کی نسبت یہ بھی امید نہیں ہے کہ دوسرے روز بھی یہ مقدار مجھکو میسر
ہوگا یا نہیں اور مجکو نہیں یاد ہے کہ ایک روز یا ایک وقت میں دو طرح کے کھانوں پر مجھکو
قدرت حاصل ہوئی ہو۔"

احمد بن سلیمان قطعی ابراہیم کے زہد و ورع کی ایک حکایت نقل کرتے ہیں کہ ایک زمانہ میں میں بہت تنگدست تھا۔ افلاس نے مجھ پورا قبضہ کر لیا تھا اور زمانہ کی جفا کاریوں سے میں اب تنگ آکر جان سے بیزار تھا۔ اسی عالم تنگدستی میں میں ابراہیم کے دولتسرا پر حاضر ہوا۔ اپنا حال کہا۔ میرے حال پر ابراہیم کو نہایت رحم آیا۔ میری پریشانیوں کو سنکر بہت روئے اور نہایت مہربانی کے ساتھ کہا کہ انسان کو سختیوں اور تکلیفوں میں سوائے صبر اور شکیبائی کے کوئی چارہ نہیں ہے۔ ہرگز ہرگز عسرت اور تنگدستی میں اندوہناک نہ ہونا چاہیئے۔ کیونکہ بنی آدم کا رزق۔ رازق حقیقی کے ہاتھ میں ہے۔ مجھ پر ایک ایسا زمانہ گذرا کہ میں تنگدستی سے ایسا سخت لاچار ہو گیا تھا کہ ایک وقت کا کھانا بھی میرے پاس نہ تھا میری بیوی نے اس عسرت اور افلاس سے تنگ آکر نہایت غصے سے کہا کہ فرض کرو کہ ہم اور تم فقر و فاقہ کے ساتھ بسر کر سکتے ہیں لیکن یہ ہمارے چھوٹے چھوٹے معصوم بچے بھوک کی تاب کب لاسکینگے اور پھر کب تک بسر کریں اور ہمارے ساتھ بھوکوں مریں اب تو تم کو لازم ہے کہ اپنی کوئی کتاب بیچ ڈالو اور اس کے روپیہ سے اپنے بال بچوں کی فاقہ شکنی کرو لیکن مجھکو اپنی قیمتی کتابوں کے بیچنے سے ازحد انکار تھا میں نے اُس سے کہا کہ لڑکوں کے کھانے کے واسطے تو کسی سے قرض لے آؤ اور تھوڑی سی مہلت مجھکو دو تاکہ میں اُس منعم حقیقی کی مہربانیوں کو دیکھوں شاید وہ مجھ پر رحم کرے۔ آخر کار میں اُس حجرے میں گیا جس میں کتب خانہ تھا اور دن بھر کتابوں کا مطالعہ کرتا رہا۔ یہاں تک کہ شام ہو گئی۔ اسی درمیان میں میری کوٹھی کے دروازے کو کسی نے کھٹکھٹایا۔ میں دروازے کیطرف گیا اور دریافت کیا کہ تم کون ہو۔ اُسنے کہا کہ میں تمہارا پڑوسی ہوں۔ میں نے دروازہ کھولدیا۔ اور اُسکو اندر بلا لیا۔ اُس نے کہا کہ چراغ بجھا دو۔ میں نے چراغ بجھا دیا۔ اور وہ اندر داخل ہوا۔ کوئی چیز میرے سامنے رکھدی اور چلا گیا۔ میں نے چراغ جلایا دیکھا کہ ایک قیمتی ریشمی پگڑی کے کونے میں نہایت عمدہ عمدہ قسم کے کھانے اور طرح طرح کے میوے اُس میں بندھے ہوئے ہیں اور اُسی میں ایک کاغذ کی پڑیا رکھی تھی جب اُسکو کھولکے میں نے دیکھا

تو پانچ سو درہم اُس میں پائے۔ نہایت ہی مسرور اور خوش ہوا۔ اپنی بیوی کو میں نے بلایا اور کھانا دیا اور جو کچھ روپیہ تھا اُس سے اپنا قرضہ ادا کیا۔ دوسرے روز میں اپنے دروازے پر بیٹھا تھا اور یہ وہ زمانہ تھا جبکہ حجاج خراسان حج سے واپس آتے ہیں۔ ایک شتربان کو دیکھا کہ دو اونٹوں کی مہار اپنے ہاتھ میں لئے میری طرف آرہا ہے۔ جب میرے نزدیک پہونچا مجھ سے پوچھا کہ ابراہیم حربی کون ہے میں نے کہا کہ میں ہی ہوں پس شتربان نے اونٹوں کو بٹھا دیا اور کہا جو کچھ روپیہ اس پر لدا ہوا ہے یہ ایک خراسانی نے تجھ کو دیا ہے۔ میں نے کہا کہ اُن بزرگوار کا نام کیا ہے۔ اُس نے جواب دیا کہ مجھکو قسم دی ہے کہ میرا نام نہ بتانا۔

یاقوت حموی عثمان رازی سے حکایت کرتے ہیں کہ ایک زمانہ میں المعتضد باللہ عباسی نے دس ہزار درہم ابراہیم کو بھیجے اور کہلا بھیجا کہ یہ روپیہ مستحقین کو تقسیم کردیجئے ابراہیم نے وہ روپیہ قبول نہ کیا اور خلیفہ کو واپس کردیا لیکن خلیفہ نے دوبارہ اُس زر کو بھیجا اور کہلا بھیجا کہ اپنے ہمسائے کے لوگوں کو تقسیم کردیجئے۔ ابراہیم نے کہا کہ میں ایسے روپیہ سے اپنے ہاتھ کو نجس نہ کرونگا۔ کیونکہ جب میں نے مال دنیا کے جمع کرنے سے پرہیز کیا ہے تو مجھکو اُس کے تقسیم کرنے سے بھی انکار ہے۔ امیرالمومنین مجھکو اس تکلیف اور زحمت سے معاف رکھیں ورنہ زیادہ اصرار پر میں اس شہر اور مکان کو بھی چھوڑ دوں گا فقیر اپنا جھونپڑا دوسری جگہ ڈال لیگا۔

یاقوت حموی ابوالقاسم ختلی سے نقل کرتے ہیں کہ ایک زمانہ میں ابراہیم نہایت شدید عارضہ میں مبتلا تھے اُن کی عیادت کو میں گیا۔ اُن کے مرض کا حال دریافت کیا کہا کہ اے ابوالقاسم مجھکو خانہ داری کے بکھیڑوں اور اپنی لڑکی کی شکایتوں سے زیادہ تر مصیبت میں ہوں اور لڑکی کو بلا کر کہا کہ جو کچھ تجکو برخلاف میرے کہنا ہے اپنے چچا سے کہو۔ وہ عفت مآب صاحبزادی میری طرف متوجہ ہوئی کہ اے میرے چچا۔ افلاس کی سختیوں اور فقر و فاقہ کی تکلیفوں سے میری زندگی نہایت تلخ ہے اور ہفتوں اس امر میں گذرتے ہیں اور ایسی حالت میں کٹتے ہیں کہ میں ایک ذوق کے

کھلنے پر قادر نہیں ہوتی۔ جس سے اپنی بھوک کو ماروں۔ پھر اس عالم افلاس میں باپ میرا بیمار پڑا ہے۔ جس کی تیمارداری کچھ نہیں ہو سکتی اور اُس پر یہ حالت ہے کہ کل خلیفہ معتضد نے دس ہزار درہم بھیجے لیکن اُسکو قبول نہ کیا اور سوائے اُس کے اور لوگوں نے بھی نذریں پیش کیں لیکن اُسکو بھی نہیں قبول کیا۔ لڑکی جب یہ شکایت کر چکی تو ابراہیم ہنسے اور کہا کہ اے لڑکی کیا تو اپنے تئیں مسکین اور فقیر سمجھتی ہے؟ اُس نے کہا کہ ہاں۔ ابراہیم نے کہا کہ جیسا تیرا گمان ہے ویسی بات ہرگز نہیں۔ فلاں کمرے میں بارہ ہزار کتابیں لغت عربیہ اور مسائل نحو کی میرے ہاتھ کی لکھی ہوئی موجود ہیں اور ہر ایک کتاب کی قیمت ایک درہم سے کم نہیں ہے۔ اگر میں بیچنا چاہوں تو بارہ ہزار کا ذخیرہ میرے پاس ہے۔ اب میں تجھکو وصیت کرتا ہوں کہ میرے مرنے کے بعد ہر روز ایک کتاب کو ایک درہم پر بیچنا اور اپنی خانہ داری میں صرف کرنا۔ تو ہی بتا کہ جس کے پاس بارہ ہزار کی مالیت موجود ہو وہ کیونکر فقیر اور محتاج ہو سکتا ہے۔

اِس سے بڑھکر اُس کے زہد و لقوئی کی ایک مثال یہ ہے کہ قاضی اسماعیل بن اسحاق ابراہیم کی ملاقات کا بہت شائق تھا اُسکو نہایت آرزو تھی کہ ابراہیم سے میں کسی طور ملوں۔ لیکن ابراہیم ہمیشہ اُس کی ملاقات سے پرہیز کرتے اور کہتے تھے کہ جسکے دروازے پر دربان اور حاجب ہوں اُس کے دروازے پر میں کبھی قدم نہ رکھوں گا۔ اسمٰعیل کے دربار میں حاضر ہونے والوں میں سے یہ خبر قاضی کے کان تک کسی نے پہونچا دی۔ قاضی نے کہا کہ اگر ابراہیم کو یہی عذر ہے تو میں اپنے دروازے کو جامع مسجد کے دروازے کی طرح کر دونگا جس میں کسی کی روک ٹوک نہ ہو اور دربانوں کو اپنے دروازے سے ہٹائے دیتا ہوں۔ جب ابراہیم کو یہ بات معلوم ہو گئی تو قاضی کی ملاقات کو گئے اور جب جوتے اُتارے۔ قاضی نے ابراہیم کی نعلین ایک نہایت عمدہ ریشمی پارچہ میں لپیٹکر اپنی آستین میں رکھ لیں۔ جب مجلس برخاست ہوئی اور ابراہیم اپنی نعلینوں کو ڈھونڈھنے لگے۔ قاضی نے اپنی آستین سے نعلین نکال کر پیش کی۔ ابراہیم اس عزت اور امتیاز سے نہایت خوش ہوئے اور کہا کہ چونکہ تم نے علم کی نہایت عزت کی ہے۔ میں دعا کرتا

ہوں کہ خدا تمکو اس اعزاز کا اجر دے - اور اپنی رحمت سے تیرے گناہ بخشدے -

کہتے ہیں کہ جب قاضی نے انتقال کیا تو عالم رویا میں کسی نے اُسکو خواب میں دیکھا - اُس کا حال پوچھا - قاضی نے کہا کہ خدا نے ابراہیم کی دعا قبول کی اور میرے گناہ بخشدیئے -

ابراہیم سے منقول ہے کہ جب میں کوئی شعر پڑھتا ہوں تو اُس کے کفارے میں تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھ لیتا ہوں -

مسعودی سے منقول ہے کہ ابراہیم جمعہ کے روز جامع مسجد غربی بغداد میں لوگوں کے افادہ کے واسطے بیٹھتے گرد پیش اُن کے اہل غرض آکر جمع ہوتے - ہر ایک شخص اپنی آرزو اور تمنا اور خواہشوں کو ایک کاغذ پر لکھکر پیش کرتا تاکہ ہر ایک اہل غرض کا مطلب یاد رہے ابراہیم ہر ایک کے واسطے اُس کے حسب خواہش دعا مانگتے اور حاضرین آمین کہتے -

ابواسحاق ابراہیم بن جابر سے منقول ہے کہ ایک جمعہ کو ابراہیم کے حلقہ میں میں حاضر تھا کہ دو گرجی تاجروں کے حسین اور مہ جبین لڑکے جو اپنے حسن اور دلآرائی میں شہرۂ آفاق تھے ابراہیم کے حلقۂ اوراد و وعظ میں حاضر ہوئے - ان دونوں میں ایسا اتحاد تھا کہ گویا ایک روح اور دو قالب تھے - دونوں ساتھ ہی آکے بیٹھے اور ساتھ ہی رخصت ہوئے - تھوڑے دنوں کے بعد پھر ایک مرتبہ میں ابراہیم کے حلقۂ اوراد و وعظ میں حاضر ہوا اس مرتبہ میں نے اُن دونوں لڑکوں میں سے ایک ہی کو دیکھا - لیکن نہایت اندوہگین اور غمناک اور نہایت محزون اور ناصبور - رخسار لعلگون مارے غم کے زرد ہو گئے تھے اور چشم نیم مست اشک آلودہ - اُس لڑکے سے میں نے دریافت کیا کہ اے صاحبزادے یہ تمہاری کیا حالت ہے معلوم ہوا کہ اُس کا دوسرا ساتھی کچھ علیل ہو گیا ہے اپنے پیارے اور عزیز دوست کی محبت میں اور اس کی علالت کی پریشانیوں نے اسکی یہ حالت کر دی ہے جب میں دوسرے جمعہ کو حاضر ہوا تو دوسرے لڑکے کو جو پہلے جمعہ میں حاضر نہ تھا بیٹھا ہوا دیکھا لیکن یہ بھی نہایت غمگین اور محزون اور نہایت رنجیدہ اور

حسرت آلود۔ اُس کی اس افسردگی سے معلوم ہوتا تھا کہ آپس میں کچھ کدورتیں پیدا ہو گئی
ہیں۔ اب دونوں برابر حاضر تو ہوتے ہیں لیکن جب ایک دوسرے کو بیٹھا دیکھتا ہے تو وہ
نہیں آتا۔ غرض اب ہر جمعہ کو ایک ہی تنہا حاضر ہوتا رہا۔ یہانتک کہ ایک جمعہ میں اُن دونوں
میں کا ایک میرے قریب بیٹھا تھا کہ اتفاقاً دوسرا لڑکا بھی ایک لحظہ کے بعد آگیا۔ یہ لڑکا
جو میرے پاس بیٹھا تھا کنکھیوں سے دیکھتا رہا۔ آخرکار اُسکو صبر نہ ہو سکا اور بے اختیار
رونے لگا اور نہایت بیتابی سے اُس کی گریہ وزاری تھی جو ایک متاثر حالت پیدا کر رہی تھی
اُسوقت اپنی جیب سے کئی رقعے نکالے اور ایک رقعہ ابراہیم کے حلقہ کے اندر ڈالدیا اور
خود نہایت شرم اور حیا سے چھپ گیا۔ ابراہیم بن جابر کہتے ہیں کہ اُسوقت ابو عبداللہ
حسین بن جوریہ میرے داہنے جانب بیٹھے تھے لیکن میں کنکھیوں سے اُس بیچارے لڑکے
کو دیکھتا جاتا تھا جب ابراہیم کے ہاتھ میں رقعہ پہونچا ابراہیم نے اُسکو پڑھکے تامل
کیا۔ تھوڑی دیر کے بعد دعا کے واسطے ہاتھ اُٹھائے کہ اے خدا اُنکے دلوں سے کدورت
دفع کر دے۔ حاضرین نے دستور کے موافق آمین کہی اور رقعہ کو لپیٹ کر میرے پاس
پھینکدیا۔ جب میں نے اُس رقعہ کو کھولا تو یہ دو بیت اُسمیں لکھے تھے جسکا مطلب
یہ تھا۔ کہ اے بزرگ بدہ گروہ تم خدا کے مقبول بندوں میں سے ہو اور خدا نے تمپر رحمت کی
ہے تم اُن دونوں دوستوں کے واسطے دعا کرو۔ جن میں تفرقہ اندازوں اور چغلخوروں نے
چغلیاں کہا کر تفرقہ ڈلوا دیا ہے۔ اُن کی پاک محبت میں کدورتیں پیدا کر دیں اور اُنکی ہمیشہ کی
دوستی میں تفرقہ پڑ گیا۔ بس اُس رقعہ کو میں نے نہایت احتیاط سے رکھ چھوڑا یہانتک کہ
دوسرے جمعہ کو میں نے ابن جوریہ سے کہا کہ دیکھو شیخ کی دعا مقبول ہوئی آج یہ دونوں
مہ جبین کس اخلاص اور محبت سے بیٹھے ہیں جنکو تم نے کل جدا دیکھا تھا اتفاقاً اُسی
سال حج بیت اللہ کو میں گیا۔ ہر موقعہ پہ میں نے اُن دونوں کو حج کرنے اور ارکان
حج ادا کرنے پایا۔

سعودی سے منقول ہے کہ ابراہیم باوجود اس ورع اور تقوے کے نرے
زاہد خشک نہ تھے بلکہ نہایت خوش خلق اور نیک مزاج اور متواضع تھے اپنے تلامذہ

کے حالات دریافت کرتے رہتے ایک مرتبہ اُن کی جماعت کے نوجوان طالب علموں سے ایک طالب علم حاضر نہ تھا۔ آپنے لوگوں سے دریافت کیا کہ فلاں شخص کہاں ہے کسی نے کہدیا کہ وہ تو اپنے شغل میں ہے۔ کیونکہ طالب علموں نے بلحاظ تہذیب اُس طالب علم کے حقیقت حال سے مطلع کرنا مناسب نہ سمجھا اسواسطے کہ وہ ایک حسین لڑکی پر مفتوں اور شیدا تھا اور اُس کے عشق نے مدرسہ ابراہیم چھڑا دیا تھا لیکن ابراہیم کو اُس گول گول جواب سے تشفی نہ ہوئی ابراہیم نے مکرر استفسار کمال کیا۔ حاضرین نے پھر وہی جواب دیا (ہو مشغول) یعنی وہ اپنے مشغلہ میں ہے۔ ابراہیم نے کہا کہ اے قوم اُس جوان کے مفصل حالات سے مجھکو کیوں مطلع نہیں کرتے ہو۔ اگر وہ کسی مرض میں گرفتار ہوگیا ہے تو اُسکی عیادت کو جاؤں۔ اگر اُس پر قرض کا بار گران ہے تو زحمت قرض سے اُس کی رہائی کی تدبیر کروں اور اگر اُسکو کسی علت میں قید کیا ہے تو اُسکی خلاصی کی فکر کیجائے لوگوں نے عرض کیا کہ اے ہمارے برگزیدہ اور مقدس بزرگوار تیری ایسی پاکیزہ اور مقدس مجلس ہے جس میں ہم اُس کے ذلیل حالات کا تذکرہ کرنا نہیں چاہتے۔ ابراہیم نے حکم دیا کہ تمکو لازمی اور ضروری اُس کے حالات بیان کرنا ہوں گے آخر کار لوگوں نے کہا کہ وہ ایک نازنین معشوقہ کے عشق میں گرفتار ہے اُسکے عشق جانسوز نے اُسکو آپ کی پاکیزہ مجلس سے محروم رکھا۔ ابراہیم اس بات کو سنکر نہایت غمگین اور متاسف ہوا اور تھوڑی دیر خاموشی کے عالم میں کچھ غور کرتا رہا بعد اُسکے حاضرین سے سوال کیا۔ اُس کی معشوقہ کیا بہت نازنین اور خوبصورت گوری مہ جبین ہے یا کریہہ منظر اور بدصورت ہے؟ لوگوں نے اس کلام کے سُننے سے نہایت تعجب سے کہا کہ یہ آپ کیا فرماتے ہیں۔ آپ ایسے مقدس بزرگوار کو ان امورات کی توضیح اور تفصیل سے کیا مطلب۔ ایسے مقدس اور پاکیزہ جلسہ میں ایسے ذلیل اذکار سے کیا تعلق ہے ابراہیم نے کہا اے نادان لوگو! تمکو نہیں معلوم ہے جو شخص کسی بدصورت پر عاشق ہوتا ہے۔ وہ درحقیقت اُسکے

واسطے ایک بلا ہے جو اُس پر نازل ہوئی ہے اُس کی خلاصی کے واسطے خداوند کریم سے دعا مانگنا چاہیئے اور اگر کسی حسین، اور مہ جبین پری وش کے اوپر دل آوے وہ درحقیقت خداوند کریم کی نوازش اور عنایت ہے اُس کی مفارقت اور مہاجرت میں صبر کرنا چاہیئے۔

ابو نعیم کہتا ہے ان باتوں سے مجھکو زیادہ حیرت ہوئی۔ ابراہیم حربی ایک مرتبہ کچھ سونا خریدنے کو بازار گئے اور عباس بقال کی دوکان پر جاکے ٹھیرے ایک پیسہ اُس کے حوالہ کیا۔ ہنوز ابھی یہ نہ کہنے پائے تھے کہ ہم نہیں کیا چیز لینی ہے کہ اتنے میں عباس سے خود ہی متوجہ ہو کے کہا۔ کہ یا شیخ آپکو گذشتہ فیاضیوں کے کچھ واقعات بھی یاد ہیں اور اُن میں اگر کوئی سُنا ہو تو کوئی واقعہ مجھکو بھی سُنائیے آپ نے فرمایا سُنو یا

ایک دن جناب امام حسن علیہ السلام کا مدینہ منورہ کے ایک نخلستان میں گذر ہوا۔ دیکھا کہ ایک حبشی غلام بیٹھا ہے اُسکے سامنے ایک روٹی رکھی ہے۔ اُس کے برابر ایک کتا کھڑا ہے غلام ایک ٹکڑا خود کھاتا ہے اور ایک ٹکڑا اُس کتے کو دیتا جاتا ہے۔ اسی طرح ہوتے ہوتے روٹی تمام ہوگئی۔

امام حسن اُس غلام کے قریب گئے اور دریافت فرمایا کہ تو نے روٹی میں اس کتے کو کیوں شریک کر لیا۔ اُس نے جواب دیا دو مجھے شرم آتی ہے کہ میں تو پیٹ بھر وں اور یہ بے زبان جو بیکسی سے کھڑا میرا منہ دیکھ رہا ہے یونہی رہجاوے آپ کو یہ سن کے حیرت معلوم ہوئی۔ اُس سے پوچھا کہ تیرا آقا کون ہے اور یہ باغ کس کا ہے۔ اُس نے کہا کہ میرا آقا ابان بن عثمان ہیں اور یہ باغ بھی اُنھیں کا ہے یہ سُن کے آپ نے اُسے قسم دلائی کہ آپ کی واپسی کے وقت تک وہ اسی جگہ ٹھہرا رہے اور جب تک آپ تشریف نہ لائیں اُس وقت تک وہ کہیں نہ جائے جب اُس سے قسم لے چکے اور وہ مستحکم اپنی حاضری کا وعدہ کر چکا تو اب وہاں سے روانہ ہوئے۔

امام حسن علیہ السلام سیدھے وہاں سے ابان بن عثمان کے پاس گئے اور فرمایا کہ اپنا فلاں باغ اور فلاں غلام آپ میرے ہاتھ فروخت کرڈالئے۔ ابان کو اپنی کوئی ملکیت جگر گوشۂ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عزیز نہیں ہوسکتی تھی۔ انہوں نے اُسی وقت دونوں چیزیں بیچ ڈالیں۔ وہاں سے آپ پھر اُس غلام کے پاس واپس گئے اور فرمایا کہ "میں نے تجھے اور اس باغ کو تیرے مالک سے مول لیا ہے اب تجھے آزاد کرتا ہوں اور یہ باغ بسر اوقات کے لئے تجھے دیتا ہوں"۔ غلام نے کہا "تو میں نے بھی اس باغ کو خدا کی خوشنودی کے لئے اُس کی راہ میں وقف کر دیا تاکہ عام لوگ اُس سے نفع اُٹھائیں"۔

دوکاندار نے یہ روایت سُن کے اپنے ہیش دست سے کہا کہ ابراہیم کے پاس تو ایک پیسہ ہے مگر یہ جو چیز خریدتے ہوں اُسی ایک پیسہ کے معاوضہ میں انہیں پورے ایک روپیہ کا سودا دیدو لیکن اسکو ابراہیم نے منظور نہیں کیا۔

ابراہیم نہ سیدھے سادھے مُلّا تھے بلکہ مذاق سخن میں اونکو اعلیٰ درجہ کا ذوق تھا اگرچہ طبیعت موزون اور فکر رسا تھی لیکن ایسی مشق نہ تھی جو اُسکو ایک با مذاق شاعر دنیا میں مشہور کردیتی تاہم اُسکا ذوق سلیم سخن فہمی اور درک معانی میں کامل عیار تھا۔ اگرچہ مورخین نے اُس علامہ کی سخن فہمی کے متعلق بہت سے تذکرے لکھے ہیں چونکہ وہ عربی لٹریچر کے متعلق ہیں لہذا اکثر ناظرین کو دلچسپی نہ ہوتی۔ صرف معانی لکھدینے سے وہ مذاق نہ پیدا ہوسکتا جو عربی کلام میں بات پیدا ہوتی ہے اور عربی کلام کے جوہریوں نے جس امتیاز سے کلام پر کہا وہ حاصل نہ ہوتا تاہم مختصراً لکھا جاتا ہے

ابراہیم کی سخن فہمی کی نسبت محمد بن عبداللہ سے منقول ہے کہ ایک روز مبرد کی صحبت میں بیٹھا تھا لوگ ہر قسم کی گفتگو کر رہے تھے اور ہر طرح کی باتیں ہو رہی تھیں یہاں تک کہ کچھ شعر و سخن کا تذکرہ آیا مبرد نے یہ دو شعر پڑھے۔

| | |
|---|---|
| جسمی معی غیران الروح عندکم | فالجسم فی غربۃ والروح فی وطن |
| فلیعجب الناس منی ان لی بدنا | لا روح فیہ ولی روح لا فی بدن |

یعنی میرا جسم اور میرا قلب تو میرے ساتھ ہے مگر میری روح اور میری جان تمہارے
پاس ہے لیکن درحقیقت جسم غربت کربت میں پڑا ہے البتہ روح کو اپنے وطن میں آسائشیں
حاصل ہیں کیونکہ وہ تیرے پاس ہے تاہم یہ تو بڑے تعجب کی بات ہے کہ میں ایسا انسان
ہوں جس کے جسم میں روح نہیں ہے اور یہ بھی کچھ کم حیرت کا معاملہ نہیں ہے کہ میری روح
بھی ایسی روح ہے جو جسم نہیں رکھتی - مبرد نے ان دو شعروں کو پڑھکر کہا کہ میرے نزدیک
یہ دونوں شعر ممتنع الجواب ہیں اور اپنی پاکی مضامین میں بے مثل ہیں. محمد کہتا ہے کہ میں نے کہا
کہ اچھا دو شعر اور ہیں کہ کیسے ہیں ؎

فارقتکم وحییت بعدکم ۔ ما ھکذا کان الذی یجب
فالآن استقبل الناس معتذرا ۔ من ان اعیش وانتم غیب

یعنی مجھکو حیرت ہے کہ تجھسا شہر پرور معشوق مجھسے جدا ہوا اور میں زندہ رہوں حالانکہ ایسی
زندگی میرے وہم و خیال میں بھی نہ تھی. اب میں اپنی اس سخت جانی کی لوگوں سے معذرت
کرتا ہوں کیونکہ تو میری روح ہے اور تو مجھ سے جدا ہو اور میں زندہ رہوں. مبرد نے کہا ان
شعروں کے مثل یہ شعر ہیں میں نے کہا اچھا خالد کے دو شعر پڑھتا ہوں ؎

روحان لی روح تضمنہا ۔ بلد واخری حازھا بلد
واظن غائبتی کشاہدتی ۔ بمکانہا تجد الذی اجد

یعنی میری دو روحیں ہیں ایک روح تو میرے بدن میں ہے جو اس شہر میں اقامت
گزیں ہے اور دوسری روح دوسرے شہر میں مقیم ہے لیکن ان دونوں روحوں میں ایسا
اتحاد اور اختلاف ہے کہ جس سے یہ نہیں کہہ سکتے کہ ان دونوں روحوں میں کچھ فرق ہے
بس اس پیارے دوست کو جو عالم مسافرت میں رنج والم پہونچتا ہے وہ درحقیقت
میری روح پر بھی محسوس ہوتا ہے. مبرد نے کہا یہ بھی درست ہیں اور میرے شعر دانے
بھی اچھے نہیں: محمد بن عبداللہ نے کہا آپ خود ستا ہیں اور اپنے کلام کی تائید کرتے
ہیں اور جو آپ کو پسند آگیا پھر اس سے کیسے ہی بہتر سے بہتر کیوں نہ ہو پسند نہیں
کرتے. مبرد نے کہا چاہے جو کچھ ہو لیکن جو میں نے کہا ہے وہ بہت ٹھیک اور درست ہے

محمد کہتا ہے آخر میں ثعلب کی مجلس میں گیا اور یہ سارا ماجرا کہا ثعلب نے کہا کہ تم نے یہ اشعار کیوں نہ مبرد کے سامنے پڑھے ثعلب نے اُن شعروں کو پڑھا لیکن جب میں ابراہیم حربی کی دولتسرا پر پہونچا اور یہ تمام ماجرا اُس سے کہا ابراہیم نے کہا لو میں دو شعر پڑھتا ہوں ان شعروں کو جاکر مبرد کو سُنا۔ ؎

باحیالی ممن احبّ اذا ما — فلت بعد الفراق انی حییت

لو صدقت الہوے حیا علی — الصحۃ لما نائی لکنت اموت

دوستونکی مفارقت میں یہ بہت شرم کی بات ہے کہ میں زندہ رہوں اور حیف ہے ایسی زندگی پر کہ بھی محبت کا دعوے کروں اور اسکی مفارقت میں نہ مرجاؤں محمد بن عبداللہ کہتے ہیں میں نے مبرد کو ابراہیم کے جب یہ دونوں شعر سُنائے تو بہت ہی تعریف کی اور کہا یہ دونوں شعر بہت عمدہ ہیں اور حقیقت میں ان سب شعروں سے یہ شعر اچھے ہیں اور ان تینوں سے ان میں بہت امتیاز ہے۔ طوماری سے منقول ہے کہ میں مرض موت میں ابراہیم کی عیادت کو گیا ابراہیم تکیہ لگائے بیٹھے تھے اور لوگ طبیب کو بُلانے گئے تھے معلوم ہوا کہ جس طبیب کے لئے گئے تھے وہ راہی ملک بقا ہوئے ابراہیم نے اس خبر کے سننے کے ساتھ ہی یہ شعر پڑھا۔ ؎

اذا مات المعالج عن سقام — فیوشک للمعالج ان یموت

یعنی جب خود حکیم ہی مرجائے تو پھر مریض کے بچنے کی کیا امید۔ ایک گروہ ابراہیم کی عیادت کو گیا اُن کے مرض کا حال دریافت کیا اُنکے جواب میں دو شعر پڑھے جن کا مطلب یہ تھا کہ مجھکو مرض کی سختیوں اور بیماری کے حملوں نے میرا تمام بدن چور چور کردیا اور میرا کوئی عضو ایسا نہیں ہے جو گھل نہ گیا ہو۔ افسوس عہد شباب تو نفس امارہ کی خواہشات پورا کرنے میں گذرا۔ اُسوقت میں خدا کی یاد نہ ہوسکی۔ اب جب میرا آخری وقت آیا ہے تو میرے اعضا لاغری سے اس قابل نہ رہے کہ خداوند کریم کی عبادت کروں۔ القصہ دوشنبہ کے روز ستائیس ذیحجہ ۲۶۵ھ میں سرزمین بغداد میں انتقال کیا ان بزرگوار کی تالیفات اور تصنیفات سے مفصلہ ذیل کتابیں ہیں۔

کتاب سجود القرآن ۔ مناسک الحج ۔ الهدایا والسنۃ فیہا ۔ الحمام ۔ والادایۃ ۔ مسند ابی بکر رض ۔ مسند عمر رض ۔ مسند عثمان رض ۔ مسند علی ۔ مسند زبیر ۔ مسند طلحہ رض ۔ مسند سعد بن ابی وقاص رض ۔ مسند عبدالرحمٰن بن عوف رض ۔ مسند عباس رض ۔ مسند شیبہ ابن عثمان رض ۔ مسند عبداللہ بن جعفر ۔ مسند المسور بن المخرمہ رض ۔ مسند المطلب بن ربیعہ رض ۔ مسند السائب رض ۔ مسند خالد بن ولید ۔ مسند ابی عبیدہ بن جراح ۔ مسند ما روی عن عاصم بن عمر رض ۔ مسند صفوان بن امیہ ۔ مسند عمرو بن العاص ۔ مسند عمرو بن الحصین رض ۔ مسند حکیم بن حزام ۔ مسند عبداللہ بن ربیعہ رض ۔ مسند عبدالرحمٰن بن سمرہ رض ۔ مسند عبداللہ بن عمر رض ۔

# ابوالعینا

ابوالعینا محمد بن قاسم بن خلاد بن یاسر اہوازی ۔ یہ بزرگوار اپنے علم و فضل کے علاوہ ایسے ظریف الطبع اور حاضر جواب تھے کہ رئیسوں کی محفلوں میں اُن کی صحبت سے لوگ بے انتہا مسرور ہوتے تھے یہی وجہ تھی کہ امراء کے دربار میں سب سے زیادہ رسوخ ہو جاتا تھا اور جس بیباکی سے یہ جواب دیتے تھے اُس سے اہل محفل کو اک تعجب ہوتا تھا ۔ اصل ان کی قبیلہ یمامہ سے ہے ۔ سنہ ۱۹۱ھ میں بلدہ اہواز میں پیدا ہوئے اور فضائے عالم میں یہ نہایت خوشگوار نہال تھے جسکا نشو و نما بصرہ میں ہوا ۔ اور اسی شہر میں اپنی علمی ترقیوں میں ناموری حاصل کی ۔ ادب اور حدیث میں پوری توجہ کی ۔ ابو عبیدہ اور اصمعی اور عتبی ۔ اور ابوزید انصاری کی درسگاہوں میں تعلیم پائی ۔ ادب اور حدیث میں تو نہایت ہی مشہور تھے ۔ حافظہ اُن کا نہایت قوی تھا فصحائے عرب میں یہ نامور تھے ۔ ذکاوت اور ظرافت میں تو اپنے زمانہ کے لوگوں میں نہایت خوش طبع مشہور تھے دل لگی باز لوگ اُن کو چھیڑ چھیڑ کے باتیں سنتے تھے ۔ اُنکے مسخرے پن کی ہیشمار حکایتیں اور ان کی ظرافت طبع کی بے انتہا نقلیں مشہور ہیں ۔

قاضی ابن خلکان ایک روز کا تذکرہ اپنی کتاب میں نقل کرتے ہیں کہ ابوالعینا کسی وزیر کے دربار میں تشریف لائے ۔ اہل جلسہ برامکہ کی جود و بخشش تذکرہ کر رہے

تھے۔ لیکن ابو العینا تو بڑے لستان تھے۔ بہت سے زیادہ مبالغہ کے ساتھ تعریفیں اُڑاتے
تھے۔ وزیر نے جل کے کہا کہ اے ابو العینا تم تو بے انتہا مبالغہ کے ساتھ تعریف کرتے
ہو۔ یہ خوشامد خوروں کے جھوٹے مبالغے ہیں جسکو چاہتے ہیں حد سے بڑھا دیتے ہیں
ابو العینا بے دھڑک کہہ اُٹھے کہ اے وزیر تیری تعریفیں خوشامدی کیوں نہیں کرتے
وزیر اپنا سا منہ لیکر چپ ہو گیا۔ حاضرین اس جرأت پر متعجب ہوئے۔

ان کے ایک دوست علی الصباح ان کی ملاقات کو آئے۔ لیکن خلاف
عادت ان کی سحر خیزی پر نہایت متعجب ہوئے۔ ابو العینا نے قیافہ سے دریافت
کر لیا کہ اُن کو تعجب ہوا کہ آج میں صبح صبح کیونکر اُٹھ بیٹھا۔ فوراً اُس نے یہ جملہ کہا دراک
تشرکنی فی الفعل وتفرونی فی العجب،، (در حقیقت آپ میرے فعل میں تو شریک
ہیں مگر عجب یہ ہے کہ حیرت میں کیوں تنہا ہیں) یعنی مجھکو آپ کی سحر خیزی پر کیوں تعجب ہوا
کسی نے آکر یہ کہا کہ خلیفہ متوکل کہتا تھا کہ اگر ابو العینا اندھا نہ ہوتا تو درحقیقت
وہ مصاحبت کے لائق تھا اور میں اپنے مصاحبوں میں پسند کرتا۔ ابو العینا نے کہا کہ
اگر خلیفہ مجھکو بیوقوفوں کے دیکھنے سے اور حسد اور ذلت کے کلمات پڑھنے سے معذور
رکھتا تو البتہ میں بھی لائق اُس کی صحبت کے تھا۔
کسی نے پوچھا کہ تم کب تک لوگوں کو بُرا کہہ سکتے ہو اور کب تک اُن کی اچھائی
بیان کرنے سے اُن کو خوش رکھہ سکتے ہو۔ کہا "مادام المحسن یحسن والمسئی یسئی بل عوذ باللہ
ان اکون کالعقرب التے تلسب النبی والذمی" یعنی جس وقت تک نیک آدمی احسان
کرتا ہے اور بدآدمی بدی سے باز نہیں آتا ہے۔ لیکن اس بات سے پناہ مانگتا ہوں کہ ہو جاؤں
میں مثل عقرب کے کہ دوست دشمن دونوں کو نیش زنی کروں۔

ابو العینا اور ابن مکرم میں خوب چوٹ چلا کرتی تھی۔ ابن مکرم نے کسی کو کہتے
ہوئے سُنا کہ جس شخص کی آنکھیں نہیں ہوتی ہیں وہ حیلہ ساز نہیں ہوتا ہے۔ ابن مکرم نے کہا
مجھے بہت تعجب معلوم ہوتا ہے؟ کیا تم ابو العینا کے مراتب سے آگاہ نہیں ہو کہ اُسکی
آنکھیں جانے سے وہ اور زیادہ حیلہ ساز ہو گیا ہے۔

ایک روز ابوالعینا کچھ دعائیہ فقرے پڑھ رہا تھا کہ یہ فقرہ اُسنے پڑھا ،،یارب سائلک ،، یعنی اے میرے پروردگار اپنے سائل کی دعا قبول کر جب ابن مکرم نے یہ کلمہ سُنا طنز سے کہا ،،یاابن القاعلۃ ومن لیس سائلہ ،، یعنی اے حرامزادے وہ کونسا شخص ہے جو اُس کا سائل نہیں ہے۔

ایک روز ابن مکرم نے پوچھا کہ بصرے میں کتنے جھوٹے لوگ ہیں کہا مثل ،،عدد البغایئن ببغداد ،، یعنی جس قدر زنا کار بغداد میں ہیں۔

ایک بیگانہ شخص ابوالعینا کے سرہانے کھڑا تھا۔ جب ابوالعینا کو معلوم ہوا کہ کوئی میرے سرہانے کھڑا ہے۔ پوچھا تو کون ہے۔ کہا اولاد آدم کہا الحمدللہ خدا تیری عمر دراز کرے مجھے تو یہ گمان تھا کہ شاید اولاد آدم میں اب کوئی باقی نہیں رہا اور اُن کی نسل منقطع ہوگئی۔

ایک مرتبہ ابوالعینا سے کسی نے پوچھا تم کو اس اندھے پن سے کیا نقصان پہونچا۔ کہا ایک یہ کہ سبقت سلام۔ کیونکہ مجھکو یہ آرزو رہی کہ میں سب سے پہلے اپنے ملاقاتیوں سے صاحب سلامت کروں۔ مگر کیا کروں کہ دکھائی نہیں دیتا۔ اور دوسرے جب کسی سے مباحثہ ہوتا ہے یا باتیں ہوتی ہیں تو مجھکو معلوم نہیں ہوتا کہ میرا مخاطب مجھ سے ناراض ہوتا ہے یا میرے کلام سے نرشرو ہوتا ہے۔ تاکہ میں اُن حالتوں کو دیکھکر خاموش ہورہوں اور میری صحبت سے جو اُن کو کراہت ہوتی ہے وہ نہ ہو۔

ایک لڑکے سے آپ نے پوچھا کہ تم نحو میں کونسا باب پڑھتے ہو۔ اس نے کہا فاعل ومفعول۔ کہا ابھی تک تمکو اپنے باپ ماں کی حرکتیں یاد ہیں۔

کسی نے کہا اپنی انگوٹھی مجکو دو کیونکہ میں تم سے اب جدا ہوتا ہوں یہ تمہاری یادگار میرے پاس رہے گی۔ ابوالعینا نے کہا بس یہی یادگار میری کافی ہے کہ تم نے انگوٹھی مانگی میں نے نہیں دی۔

جب کہ ۲۴۶ھ میں متوکل کے دربار میں باریاب ہوئے اُسوقت متوکل اپنے نو تعمیر مکان قصر جعفری میں بیٹھا تھا۔ ابوالعینا سے کہا تم اس مکان کی کچھ تعریف کرو۔

ابو العینا نے کہا «الناس بنوا الدار فی الدنیا وانت بنیت الدنیا فی الدار» یعنی لوگ تو دنیا میں مکان بناتے ہیں لیکن تو نے اپنے مکان میں دنیا بنا دی۔ متوکل اس توصیف سے بے انتہا مسرور ہوا۔

سید نعمت اللہ اپنی کتاب زہر الربیع میں ابو العینا کی ایک حکایت یوں نقل کرتے ہیں کہ ایک کنیزک ابو العینا سے تنگ آ کر اور قسمیں کھا کھا کر کہتی تھی کہ ابو العینا کی عمر بھر صورت نہیں دیکھوں گی۔ اگرچہ وہ میرا مالک ہے۔ نعمت اللہ کہتے ہیں میں نے اس سے پوچھا کہ کیوں۔ آخر اس بیزاری کا کیا سبب ہے کہا «یا سیدی انہ یوافعنی من قیام ویصلی قاعداً ویشتمنی باعراب ویلحن فی القرأۃ ویصوم الخمیس والاثنین ویفطر فی رمضان ویصلی الضحی ویترک الصبح» یعنے وہ تو کھڑے ہو کر مواقع کرتا ہے اور بیٹھ کے نماز پڑھتا ہے اور گالیاں تو نہایت صحت اعراب اور فصاحت کے ساتھ دیتا ہے لیکن قرآن غلط پڑھتا ہے اور پنجشنبہ اور دوشنبہ کو روزہ رکھتا ہے۔ اور سارے رمضان کے روزے چٹ کر جاتا ہے۔ چاشت کی نماز تو ادا کرتا ہے۔ اور صبح کی نماز ندارد۔ میں نے کہا ایسے لوگ خدا ہم میں زیادہ نہ کرے۔

ایک روز مدت کے بعد ابو الصقر اسمٰعیل بن بلبل وزیر معتمد کے دربار میں حاضر ہوا وزیر نے کہا ابو العینا آج تو تم ایک مدت کے بعد دکھائی دیئے۔ کہا کیا کروں۔ میرا گدھا چوری گیا تھا اس وجہ سے آپ کی ملازمت سے محروم رہا۔ وزیر نے کہا آخر کیونکر اُسکی چوری جا لگئے ابو العینا نے جواب دیا کہ حضور میں چور کے ساتھیوں میں تو تھا نہیں تاکہ اُس کی کیفیت بتاتا۔ وزیر نے کہا ہو سکتا تھا کہ تم دوسرے گدھے پر چلے آتے تاکہ تمہاری حاضری میں ایسا قصور نہ ہوتا اور میری ملاقات بھی نہ ترک ہوتی۔ ابو العینا نے کہا «قعدنی عن الشراء قلتہ یساری وکرتہ ذل المکاری ومنہ العواری» یعنی اپنی ناداری اور تنگی سے مجھکو جرأت نہ ہوئی کہ دوسرا الاغ خرید بیٹھتا اور یہ بھی امر مکروہ معلوم ہوا کہ کسی سے یعار یعنت گدھا مانگ لینا۔

ایک علوی سے بدبے آپ کی مخالفت تھی۔ علوی نے کہا کیوں جی آپ

ہم سے مخاصمت کرتے ہیں اور حالانکہ ہر روز دعا مانگا کرتے ہو۔ اللہم صل علی محمد و علیٰ آل محمد" کہا کیا میں آل محمدؐ سے نہیں ہوں۔ ابو العینا نے کہا ہاں سچ کہتے ہو لیکن اس کلمہ طیبہ کے ساتھ میں یہ بھی تو کہتا ہوں "الطیبین الطاہرین" اور تم اس گروہ سے نہیں ہو۔

ابن ثوابہ سے اور ابو الصقر وزیر معتمد سے کچھ بحث ہو گئی۔ ابن ثوابہ بڑا طرار اور لفاظ تھا ابو الصقر کو بند کر دیا۔ وہ ابن ثوابہ کا جواب نہ دے سکا۔ ابو العینا کو یہ حال معلوم ہوا۔ آپ دو چار روز کے بعد ابن ثوابہ کے پاس پہونچے کہا جو کچھ تمہارے اور ابو الصقر کے درمیان معاملہ گذرا اُس کا سب حال مجھکو معلوم ہوا۔ البتہ اس تمہاری بدگوئی سے اُس کا کیا نقصان ہو گیا نہ تم نے عزت دی اور نہ تمہارے سبب سے اُس کا مرتبہ بلند ہوا جو تمہاری ناراضی سے گھٹ جاتا۔ یا جو تم نے اُس کو بزرگی اور عزت دی تھی اُس میں کچھ کمی ہو گئی لیکن ابو الصقر نے ان سب باتوں کو معاف کیا ورنہ تمہاری کھال کھنچوا دیتا۔ اور تمہارے خون سے درگذر کیا۔ ابن ثوابہ نے کہا کہ اے فقیہ تجھکو ہمارے اور اُنکے معاملہ سے کیا تعلق۔ ابو العینا نے کہا "لا تنکر علی ابن ثمانین قد ذہب بصرہ وجفاہ سلطانہ ان یعول علی اخوانہ فیاخذ من اہوالہم لکن اشد من ہذا من یستنزل الماء من اصلاب الرجال فیستفرغہ فی جوفہ فیقطع انسابہم ویعظم اوزارہم"۔ یعنی اُس شخص سے کچھ پرہیز نہ کر جو اسّی برس کا بڈھا اور اندھا ہو گیا ہو۔ اور بادشاہ کا مردود بارگاہ ہو۔ اور اپنے بھائی بھتیجوں کی روٹیوں پر پڑا ہو۔ اور انہیں کا کھاتا ہو۔ لیکن وہ زیادہ بدتر ہے جو مردوں کے نطفہ کو عورتوں کی طرح استعمال کراے یعنے (......) ہو اور نسل انسانی قطع کر کے اُن کو گنہگار بنائے ابن ثوابہ نے کہا کہ زبان درازی اور بدگوئی دو شخصوں میں نہیں ہوتی ہے جب تک ایک ان میں کا قوی اور لئیم نہ غالب آئے ابو العینا نے کہا معلوم ہوا اسی وجہ سے تم ابو الصقر پر غالب آئے۔ ابن ثوابہ یہ جواب پا کر چپ ہو گیا۔

صاعد بن مخلد قبل وزارت کے نصرانی تھا جب وزیر ہوا تو اسلام قبول

کیا۔ ایک روز ابوالعیناء اُس کی ملاقات کو گیا۔ جب اس کے ایوان وزارت پر پہونچا اندر جانے کی اجازت مانگی۔ دربان نے کہا بدستور اعظم نماز پڑھ کے وظیفہ میں مشغول ہیں ابوالعیناء نے کہا دُکل جدید لذیذۃٌ ہر نئی شئے لذیذ ہوا کرتی ہے۔ یعنی نیا مسلمان ہر وقت گاؤ قصاب کی دوکان پر کھڑا رہتا ہے۔

ایک روز آپ عبداللہ بن منصور کے دروازے سے گذرے اور اب عبداللہ اُس عارضہ سے اچھے ہو چکے تھے جس میں مبتلا تھے۔ ایک غلام سے آپ نے پوچھا کیوں بھئی اب عبداللہ کیسے ہیں۔ اُس نے جواب دیا جس حالت کو تم دوست رکھتے ہو۔ (اُس کا مطلب یہ تھا کہ چونکہ آپ دوست ہیں اُنکی صحت کو دوست رکھتے ہوں گے۔ اُس کے جواب میں آپ نے فرمایا جس حالت کو میں دوست رکھتا ہوں تو یہ کیا باعث ہے کہ اُسکے گھر سے رونے پیٹنے کی آواز کیوں نہیں آتی۔

ایک مرتبہ آپ بہت پریشان ہوئے۔ عبداللہ بن سلیمان بن وہب جو کہ وزیر اعظم اور میر منشی خلیفہ متوکل کا تھا اُس سے اپنے افلاس کی شکایت کرنے لگے۔ وزیر نے کہا کیا میں ابراہیم بن مدبّر کو کچھ نہ لکھدوں۔ ابوالعیناء نے کہا اچھا لیکن جس شخص کو افلاس کی زیادتی اور قید کی ذلتوں اور زمانہ کی جفاکاریوں نے اُسکی ہمت کو کوتاہ کر دیا ہو ایسے شخص سے میرے لئے کوشش کرنا بیکار ہے۔ اُس سے میرا مطلب کیا حاصل ہو گا۔ وزیر نے کہا تم خود ہی تو اُس کو پسند کرتے تھے۔ ابوالعیناء نے کہا اے وزیر یہ کچھ میرے ہی اوپر الزام نہیں ہے کہ میرے انتخاب نے غلطی کی ہو۔ کیا آپ کو حضرت موسیٰ ؑ کا قصہ نہیں معلوم ہے کہ حضرت موسیٰ نے اپنی قوم سے ستر آدمی انتخاب کئے اُن میں سے ایک بھی رشید اور صالح نہ ہوا۔ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے عبداللہ بن سعد بن ابی سرح کو امر کتابت کے واسطے منتخب کیا۔ لیکن وہ مرتد ہو گیا اور مشرکین مکہ سے مل گیا۔ اور علی ابن ابی طالب نے ابو موسیٰ اشعری کو حاکم بنایا۔ پس اُس نے حضرت علی کو نقصان پہونچانے کے لئے

حکم دیا۔

قاضی ابن خلکان لکھتے ہیں کہ ابو العینا نے اسیری کی نسبت ابراہیم کی طرف اسوجہ سے کہ علی بن محمد حاکم زنجبار نے جب نبوت کا دعوی کیا اور حبشی غلاموں کو جمع کرکے بصرہ پر چڑھائی کی بعضوں کو تہ تیغ کیا اور بعضوں کو قید کیا۔ ابراہیم اس ہنگامہ میں گرفتار ہوا تھا۔ اور قیدیوں کے ساتھ حبش کے قید خانہ میں قید بھی ہوا تھا۔ آخر کار ایک نقب کھود کر ایک کنوئیں کے اندر پہونچا سے گیے۔ اور وہاں سے بھاگ کر وزیر ابو الصقر کی حمایت میں آیا اور وہاں پناہ لی۔

سید مرتضے علم الہدے اپنی کتاب غرر ودرر میں ابو العینا محمد کی ایک حکایت نقل کرتے ہیں۔ ایک مرتبہ متوکل کے دربار میں پہونچے اور اسکی ثنا وصفت میں کچھ دعائیہ کلمے کہے متوکل کو بہت پسند آئے اس نے کہا یا محمد اگرچہ یہ بہت فصیح الفاظ ہیں لیکن مینے سنا ہی کہ تیری ذات سی شر پیدا ہی یعنی ہجو ملیح معلوم ہوتی ہی اسنے کہا کہ اے امیر المومنین اگر میری ذات سے شر پیدا ہوا ہی اور اسکا مطلب یہ ہی کہ جو لوگ احسان کرتے ہیں انکے احسان ممنون ہوں اور بدی کرنیوالوں اور بدکرداروں کو برا کہیں پس یہ بات اگر ہی تو خداوند کریم کی نسبت آپ کیا رائے قائم کریں گے کیونکہ خداوند کریم اپنے نیک بندوں کی تعریف کرتا ہے کہ "نعم العبد انہ اواب"۔ یعنی حضرت ایوب بہت اچھے بندوں سے ہیں اور برائی کے مقام میں فرماتا ہے۔ ہماز مشاء بنمیم مناع للخیر معتد اثیم عتل بعد ذلک زنیم"۔ یعنی وہ لوگ جو لوگوں کی عیب جوئی اور غیبت کرتے ہیں۔ اور چغلخوری کرکے آپس میں لڑواتے ہیں اور خیرات دینے میں مانع ہوتے ہیں اور عشیرہ اپنا مال کا حق ادا نہیں کرتے اور ظالم بدکار ہیں اور بد خلق لوگ اور حرامزادے جو صحیح النسب نہیں۔ ان معنوں میں ایک شاعر لکھتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اذا انا بالمعروف لم اثن دائما | ولم اصمم الجبس اللئیم المذمما |
| ففیم عرفت الخیر والشر باسمہ | وشق لی اللہ المسامع والفما |

یعنی جب ہم احسان کرنے والوں کا شکریہ ادا نہ کریں اور پست فطرت اور بدکاروں کو برائی اور دشنام سے یاد نہ کریں۔ پس کون وہ چیز ہے جو خیر وشر میں فرق بتائیگی حالانکہ

خداوند کریم نے کان اور منہ کے منفذ اسی واسطے بنائے ہیں تاکہ جو کچھ سنیں اسکو زبان سے کہیں۔

ایک روز متوکل نے کہا کہ تم کب تک لوگوں کی برائی کرتے ہو۔ اور کس حد تک مدح، کہا ما احسنوا و اساروا، یعنی جب تک بد کار بدی کرتے ہیں۔ یا نیک نہاد احسان سے پیش آتے ہیں۔

ایک مرتبہ متوکل نے کہا کہ قسم ہے خدا کی تیری ملاقات کو بہت جی چاہتا تھا۔ ابوالعینا نے کہا اے حضور اشتیاق تو غلاموں ہی کو ہے کیونکہ غلاموں کو حضور کی ملاقات کا موقع محل دیکھنا پڑتا ہے اور اُن کے واسطے ایسی کہاں اجازت کہ جب جی چاہے حضوری میں حاضر ہوں۔ اور حضور تو جس وقت یاد فرمائیں غلاموں کو کیا عذر ہو سکتا ہے۔

ایک روز متوکل نے کہا کہ جب کبھی تیرا ذکر میری مجلس میں آتا ہے سوائے میرے کوئی تیری تعریف نہیں کرتا سب تجکو برا ہی کہتے ہیں۔ ابوالعینا نے عربی کا یہ شعر پڑھا

اذا رضیت عنی کرام وعشیرتی فلازال غضبانا علے لئامہا

اس کا ترجمہ شیخ سعدی علیہ الرحمۃ نے خوب لکھا ہے ع

دشمن چہ کند چو مہربان باشد دوست

مجھکو اُن بدکرداروں سے کوئی خوف نہیں جبکہ میرے بزرگ اور سردار مجھسے خوش ہیں

ایک مرتبہ نجاح بن سلمہ نے کچھ بیت المال میں غبن کی تھی اُس کے مقدمہ کی تحقیقات اور بازپرس موسیٰ بن عبداللہ اصفہانی کو سپرد ہوئی۔ تاکہ جو کچھ روپیہ تلف ہوا ہے اُس سے لیا جاوے اور اُسکو سزا دیجاوے۔ نجاح بن سلمہ اس کی خبر پاکر بھاگ گیا۔ یہ واقعہ ۲۲۔ ماہ ذیقعدہ یوم دوشنبہ کو ۲۴۵ھ میں گذرا تھا اُسی رات کو معتز باللہ بن متوکل باللہ کو بھی خبر پہونچی۔ اعیان دولت جمع ہیں۔ ابوالعینا بھی وہاں موجود تھے کچھ اسی واقعہ کا تذکرہ ہونے لگا۔ معتز باللہ نے ابوالعینا سے پوچھا کیوں تمکو بھی کچھ معلوم ہے کہ نجاح کہاں چلدیا۔ آپ نے بیدھڑک کہدیا فوکزہ موسیٰ فقضی علیہ یعنے موسیٰ نے ایسی چپت نجاح کے رسید کی کہ وہ عدم آباد کو راہی ہوگیا۔ یہ واقعہ جب موسیٰ نے

نے سُنا تو اُسکو بہت بُرا معلوم ہوا دوسرے روز ابو العیناسے ملاقات ہوئی تو موسیٰ بہت ہی بگڑا۔ اور بہت کچھ ڈرایا دھمکایا۔ ابو العیناء نے کہا اتریدان تقتلنی کما قتلت نفسا بالامس۔ ۔ یعنے آج تم میرے مار ڈالنے کا ارادہ رکھتے ہو جیسا تم نے کل اپنے نفس کو مارا تھا۔

ابو العینا کو احمد بن ابی داؤد سے زیادہ محبت تھی۔ چنانچہ محمد یحییٰ اصولی نقل کرتے ہیں کہ ابو العیناسے میں نے سُنا ہو کہ ابن ابو داؤد سے میری محبت کا سبب یہ تھا کہ ایک زمانہ میں بصرے کے لوگ میرے مخالف تھے۔ اور میری دشمنی پر کمر باندھی اس عناد کیوجہ سے بے سروپا الزام مجھپر لگائے۔ وہ زمانہ میرے واسطے نہایت سختی کا تھا۔ ایک زمانہ تک میں روپوش رہا آخر کار ایک روز موقع پاکر بصرے سے سرمن رائے کیطرف روانہ ہوا۔ ابن ابی داؤد کے پاس جاکر پناہ لی اور ایک مدت تک اُس کی کچھری میں بیٹھا کیا۔ لیکن تھوڑے روز کے بعد یہ خبر کھل گئی۔ بصرے والوں نے جب میرا پتہ پایا تو ایک جماعت میری سُراغ رسانی پر آمادہ ہوکر سرمن رائے کی طرف روانہ ہوئی۔ میں نے قاضی ابی داؤد سے کہا ایک جماعت کی جماعت بصرے سے میری تلاش میں آگئی اور قریب ہے کہ مجکو گرفتار کرلے جائیں احمد نے کہا۔ ید اللہ فوق ایدیہم۔ میں نے کہا اُنکو بہت سے مکر و حیلے معلوم ہیں اور وہ کسی نہ کسی حیلہ سے مجکو گرفتار کریں گے۔ کہا و یمکرون و یمکر اللہ واللہ خیر الماکرین۔ میں نے کہا اُن کی جماعت بہت ہے۔ کہا و کم من فئۃ قلیلۃ غلبت فئۃ کثیرۃ باذن اللہ میں نے کہا خدا تمہارا بھلا کرے جناب قاضی صاحب آپکی یہ حکایت ویسی ہے جیساکہ صموت کلابی کہتا ہے۔ ؎

| | |
|---|---|
| للہ درک انت جنۃ خائف | و متاع دنیا انت للحدثان |
| متخمط بطار الرجال غلبتہ | و طار الفنیق و وارج القردان |
| ویکبہم حتے کان دراتہم | ما مونۃ یخط للغربان |
| و یفرج الباب الشدید رتاجہ | حتے یصیر کانہ بابان |

خدا تیرا بھلا کرے کیونکہ تو مضبوط سپر ہے خوف زدہ لوگوں کے واسطے اگرچہ متاع دنیا

کیا فائدہ مند ہے اہل روزگار کو تو ایسا رعب داب کا آدمی ہے کہ زمانہ کے
لوگ تیرے پاؤں کے تلے اس طرح پر روندے جاتے ہیں جیسے ایک اصیل
اونٹ کے سموں سے گھوڑوں کی ٹاپوں کے نقش مٹ جاتے ہیں اور تیرے
دشمن تیرے آگے اس طرح منہ کے بھل آ کے گرتے ہیں۔ اور ایسے سرنگوں
ہو جاتے ہیں گویا اپنی (۔۔۔۔) کا بوسہ لیتے ہیں۔ اور تیری ہیبت اور ڈر سے
اُن کے تنگ دروازے ایسے مفتوح ہوتے ہیں گویا ایک در کے دو در ہو جاتے
ہیں پس ابن ابی داؤد نے فوراً اپنے لڑکے ابوالولید سے کہا کہ ان بیتوں کو
نقل کر لو۔ ابوالولید نے حسب الحکم اپنے پدر بزرگوار کے ان ابیات کو اُسی کے
سامنے لکھ لیا۔ صولی کہتا ہے کہ اُس وقت تک میں بھی یہی جانتا تھا کہ ابوالصموت
کلابی ایک مرد شاعر ہے لیکن وکیع سے ایسا سُنا ہے کہ یہ کلابیہ نامی ایک
شاعرہ عورت ہے۔ اور وہ کہتا ہے کہ مجھ کو ایسا ہی یاد ہے۔

ایک روز ابوالعینا حسن بن سہل کے پاس آیا اور اُس کی ثنا و صفت
کرنے لگا۔ حسن نے حکم دیا کہ دس ہزار درہم اُسکو عطا کرو۔ ابوالعینا نے کہا دیا ایہا الامیر
لا استکثر کثیرک ولا استقل قلیلک۔ یعنی اے سردار تیری عطائے کثیر کچھ زیادہ
نہیں۔ نہ تیری قلیل بخشش کچھ کم ہے۔ حسن نے کہا یہ کیونکر ہو سکتا ہے اُس نے
کہا کہ تیری ہمت کے آگے اس قدر زیادہ بخشش کچھ زیادہ نہیں ہے کیونکہ تیرے
جود و بخشش کے ہاتھوں نے اس سے کہیں زیادہ فیاضیاں کیں۔ اور نہ تیری اس
قلیل مقدار کو کم تصور کرنا چاہیئے کیونکہ تیری قلیل بخشش بہتوں سے زیادہ ہے۔

ایک روز عبداللہ بن خاقان نے اُس سے کہا کہ اپنی ملاقات سے مجکو
معذور رکھو کیونکہ آج کل مجھکو بہت کام رہتے ہیں۔ ابوالعینا نے کہا جب حضور
کو فرصت ہوگی اُس وقت مجکو حضور کی ملاقات کی حاجت نہیں ہے۔

ابوالعینا کی خدمت میں دو خواجہ سرا حبشی رہتے تھے کسی نے کہا کہ آپ نے
ان خواجہ سراؤں کو اپنی خدمت میں کیوں رکھا اور اُس پر طرہ یہ کہ ایسے سیاہ

فام۔ ابوالعیناء نے کہا کہ بھائی زمانہ بُرا ہے۔ سیاہ فام اسواسطے رکھے کہ کوئی ان سے مجکو متہم نہ کرے اور خواجہ اسواسطے کہ کوئی اُن کو میرے ساتھ بدنام نہ کرے اسیطرح پر ایک صاحب نے اور پوچھا کہا اگر باہر نکلتے ہیں تو میرے خدمتگار ہیں اور گھر میں ہیں تو میری لونڈیاں معلوم ہوتے ہیں۔

ایک روز عبد اللہ نے پوچھا کہ میں نے سُنا ہے کہ مجھ پر آپ کی کچھ غضبی ہے۔ ابوالعیناء نے کہا کہ اے فرید تیرا مرتبہ اور تیری شان برتر ہے۔ بھلا میری غضبی کیا۔ کیونکہ غصہ تو اپنے زیر دستوں پر آتا ہے زبردستوں اور خداوند نعمتوں پر بھلا غصہ کیا آئے گا۔ لیکن تیری کم توجہی نے مجکو رنجیدہ کر دیا تھا۔ اور میں نے اُس حزن و ملال کا نام غضب رکھا تھا۔

ایک روز ابوالصقر نے ابوالعیناء کو اپنے پاس بٹھالیا اور پھر ایک زمانہ تک بہ کسی دوسرے مقام پر بٹھاتے گئے۔ ابوالعیناء نے کہا کبھی تو مجکو اس قدر قربت حاصل ہو جاتی ہے گویا میں آپ کا ایک جزو ہوں اور کبھی اس قدر دور پھینکا جاتا ہوں کہ گویا آپ کا ضد واقع ہوگیا۔

ایک روز عبد اللہ بن سلیمان نے ابوالعیناء پر نہایت مہربانی فرمائی۔ ابوالعیناء نے کہا آپ کی اس عنایت سے ظاہر میں تو لوگوں کو غبطہ ہوتا ہے۔ لیکن درصل یہ میری حرمان نصیبی کا باعث ہو جاتا ہے یعنی لوگ حسد کرتے ہیں اور وقتاً فوقتاً بیخ کنی کے لئے موجود ہو جاتے ہیں۔

سید مرتضےٰ علی اللہ مقامہ نقل کرتے ہیں کہ ابوالعیناء اور ابوعلی نصیر سے دل لگی ہوتی تھی اور آپس میں ان دونوں کی خوب چھنتی تھی۔ ایک روز ابوعلی نصیر نے پوچھا کہ کیوں بی تم کس وقت پیدا ہوئے تھے۔ ابوالعیناء نے کہا قبل طلوع آفتاب کے۔ اُنہوں نے کہا ہاں اسی وجہ سے تم بخیل بھی ہو اور سائل بھی۔

ایک روز متوکل نے ابوالعیناء سے کہا عدم بصارت سے زیادہ سخت تم پر کیا مصیبت پڑی۔ ابوالعیناء نے کہا کہ سختی مجھ پر یہی ہے کہ میں تیرے جمال

جہان آرا کے دیکھنے سے محروم ہون کیونکہ اطراف واکناف مملکت سے تجھکو دیکھنے آتے ہیں مگر میں باوجود حضوری کے تجھکو دیکھ نہیں سکتا متوکل نے کہا یہ بات ضرور ہے کہ میں تیری صحبت کا خواہشمند ہون۔ ابو العیناء نے کہا مجکو اس امر کی طاقت نہیں کہ میں اطاعت کرون۔ لیکن میرے اس جواب سے یہ نہ سمجھنا چاہیئے کہ تیری محفل معلے کی شرافت اور اعزاز سے آگاہ نہیں۔ بلکہ اس کی وجہ یہ ہے کہ میں نا بینا ہون۔ اور یہ تو ظاہر ہے کہ اندھے آدمی کا اشارہ عام ہوتا ہے۔ اُس کا مخاطب یا مشار الیہ کوئی خاص ذات نہیں ہوتی۔ اور دوسرون کے اشارے بھی اُسکو معلوم نہیں ہوتے۔ اور یہ بات بھی ہوسکتی ہے کہ میں کوئی بات کہون ایسے موقع پر جبکہ تجکو غصہ ہو لیکن تو اُس سے خوش ہو جائے یا میں تیری خوشنودی کی بات کہون لیکن تو اُس سے ناخوش ہو جائے اور تجھکو میری حرکت سے غصہ آجائے پس جبکہ میں تیرے ان دونون امرونکو تمیز نہیں کرسکتا ہون اور یہی منفعت آن پڑے تو اس موقعہ پر ورطۂ ہلاکت میں پڑونگا۔ متوکل نے کہا ہان یہ تم سب سچ کہتے ہو۔

راغب اپنے تذکرہ میں لکھتا ہے کہ ایک مرتبہ ابو العیناء متوکل کی مجلس میں حاضر تھا کہ سلطان روم کا ایلچی آیا۔ شراب کا سامان ہونے لگا۔ ایلچی نے ابو العیناء سے کہا کہ آپ کی شرع میں تو سور کا گوشت اور شراب دونون حرام ہیں۔ لیکن اس کا سبب کیا ہے کہ دو تم شراب تو اڑاتے ہو لیکن سور کے گوشت سے کیوں پرہیز کرتے ہو۔ ابو العیناء نے کہا سور کا گوشت خداوند کریم نے حرام کیا تو اُس نے زیادہ لذیذ اور عمدہ بکری کا گوشت ہم کو عنایت کیا۔ لیکن شراب کے قائم مقام کوئی چیز نہیں ہے جسکے استعمال سے ہم کو وہی نفع اور سرور حاصل ہو اور جو شراب کے استعمال سے بے نیاز کرے۔ اور شراب سے ہم پرہیز کریں ۔۔۔

ایک روز خلیفہ متوکل نے ابو العیناء سے پوچھا کہ ابن مکرم اور عباس ابن رستم سے تمکو کیسی عقیدت ہے۔ ابو العیناء نے کہا۔ والخمر والمیسر واثمھما اکبر من نفعھما۔ یعنے یہ دونوں بجائے شراب اور قمار کے ہیں کہ ان کا نقصان نفع سے زیادہ ہے۔ متوکل نے کہا

تو سُنا کہ تم ان لوگوں کو دوست رکھتے ہو کہا ملقد اتبعتُ الضلال بالہدیٰ والعذاب بالمغفرۃ" یعنی درحقیقت میں نے گمراہی کو ہدایت کے ساتھ بیچ ڈالا - اور عذاب کو مغفرت کے ساتھ "

ایک مرتبہ متوکل نے کہا سعید بن عبدالملک تجھپر ہنستا ہے۔ ابوالعینا نے کہا "ان الذین اجرموا کانوا من الذین آمنوا یضحکون" یعنی جو لوگ کہ گناہوں میں مبتلا ہیں وہ اسی طور پر ایمان والوں پر ہنستے ہیں۔

ایک شخص نے کہا اے ابوالعینا ابراہیم بن نوح نصرانی تجھپر غصہ کرتا تھا، اُس نے یہ آیت پڑھی " ولن ترضیٰ عنک الیہود والنصاریٰ حتیٰ تتبع ملتہم" یعنی ہرگز یہود اور نصاریٰ تم سے راضی نہیں ہوتے ہیں جبتک تم اُنکی پیروی نکرو۔

ایک روز زرقان نے دیکھا کہ ابوالعینا ایک نصرانی سے دوستانہ کلام کرتے تھے زرقان نے یہ آیت اُس کی تنبیہ کے لئے پڑھی " یا ایہا الذین آمنوا لاتتخذوا الیہود والنصاریٰ اولیاء" یعنی اے وہ لوگ جنھوں نے اسلام کی شرافت حاصل کی اُن کو چاہیئے کہ یہود اور نصاریٰ کو دوست نہ کہیں - ابوالعینا نے اُسکے جواب میں آیت تلاوت کی وہ " لاینہٰکم اللہ عن الذین لم یقاتلوکم فی الدین ولم یخرجوکم ان تبروہم" یعنے خدا منع نہیں کرتا ہے انصاف کرنے سے اُن لوگوں میں جو لوگ امر دین میں کوئی جھگڑا نہیں کرتے ہیں اور نہ جدال وقتال کرتے ہیں اور اپنے ملک سے نہیں نکالتے ہیں۔

ابوالعینا کہتا ہے کہ ایک روز مجھ سے متوکل نے سوال کیا کہ کون سب سے زیادہ سخی ہے - اور کون سب سے زیادہ بخیل ہے - میں نے کہا کہ اے امیرالمومنین جن لوگوں سے میں نے ملاقات کی ہے اُنمیں احمد ابن ابی داؤد سب سے زیادہ سخی ہے اور موسیٰ بن عبدالملک سب سے زیادہ بخیل ہے - متوکل نے کہا اُس کے بخل سے تم کیونکر واقف ہوئے - میں نے کہا " رایتہ یحرم القریب کما یحرم البعید ویعتذر من الاحسان کما یعتذر من الاساءۃ" یعنے اپنے نزدیک والوں کو اس طرح پر محروم رکھتا ہے جس طرح پر کوئی بیگانوں کو محروم رکھتا ہے اور نیکی کرنے میں ویسا ہی عذر کرتا ہے جیسا بدی سے عذر کرنا چاہیئے۔

پس متوکل خشمناک ہوا اور کہا جس شخص سے کہ میں کنارہ کش ہوں اُسکو سخاوت کی طرف منسوب کرتا ہے۔ اور جس کو میں نے امر کتابت کے لیے مقرر کیا ہے اُسکو بخیل کہتا ہے۔ میں نے کہا اے امیر المومنین صدق بعض موقعوں میں لائق اور نافع نہیں ہے۔ جیساکہ تیرے دربار میں۔ جب لوگ احمد کو سخاوت کے ساتھ نسبت دیتے ہیں تو درحقیقت وہ تعریف اور مدح سخاوت امیر المومنین رشید کی کرتے ہیں اور جب حسن بن سہل اور فضل بن سہل کو جود و بخشش کیطرف منسوب کرتے ہیں تو دراصل امیر المومنین مامون کی سخاوت اور بخشش کی تعریف کرتے ہیں۔ اور جب احمد بن ابی داؤد کی فیاضیوں کی تعریف کرتے ہیں تو واقع میں امیر معتصم کی سخاوت کی تعریف کرتے ہیں۔ اور جسوقت فتح بن خلقان اور عبداللہ بن یحییٰ کو سخاوت اور بخشش کے ساتھ نسبت دیتے ہیں تو درحقیقت تعریف بخشش اور مکارم حضور کے بیان کرتے ہیں۔ اگر ایسا نہیں ہے جیساکہ میں نے پیشگاہ حضور میں عرض کیا تو کیا سبب ہے کہ قبل اسکے جب کہ یہ لوگ خلیفہ کے دربار میں باریاب نہیں ہوئے تھے تو کیوں نہ اُن کی بخشش اور جود کی تعریف ہوئی۔ متوکل اس کلام سے نہایت مسرور ہوا اور کہا کہ سچ کہتا ہے۔

ایک شخص نے ابو العیناء سے کہا کہ جب خداوند کریم کسی شخص کو کسی نعمت سے محروم کرتا ہے تو اُس کے معاوضہ میں اُس کا نعم البدل دیدیتا ہے۔ تم کو نور بصر سے خداوند کریم نے محروم رکھا تو اُس کا بدلہ تم کو کیا ملا۔ ابو العیناء نے کہا مجھکو یہی ملا کہ تمہاری منحوس صورت نہیں دیکھتا۔

مورخین لکھتے ہیں کہ چالیس برس کے بعد ابو العیناء اندھا ہوا۔ اور قاضی ابن خلکان ابو سعید طلحی سے روایت کرتے ہیں کہ ابو العیناء کے اجداد میں سے کوئی بزرگوار حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے حضور میں حاضر ہوئے۔ اُن کی طول کلامی نے حضرت کو نہایت حیران کیا۔ پس حضرت نے بددعا دی کہ تو اور تیری اولاد اندھے ہوں چنانچہ اب تک اُن کی نسل سے اندھے ہی پیدا ہوتے ہیں اور وہی صحیح النسب کہلاتے ہیں

ابو العینا جب کہ بصرہ میں تھا اُسوقت آنکھوں سے معذور تھا جب سر من
رائے میں پہونچا اندھا ہو گیا - اور تھوڑے دن بغداد میں قیام گزیں ہو کے بصرہ میں
معاودت کی جمادی الثانی ۲۸۲ھ یا ۲۸۳ھ میں اس جہان فانی سے عالم جاودانی کو
سدھارے - ایک لڑکا جعفر نام چھوڑا - وہ روایت کرتا ہے کہ میرے باپ نے جمادی الاول
۲۸۲ھ ہجری میں انتقال کیا -
مورخین لکھتے ہیں کہ ابو العینا نے جب ابوزید انصاری سے پوچھا کہ عین کی
تصغیر کیا ہے - اُنہوں نے فرمایا "عینا یا ابو العینا" اُس روز سے اُسی نام سے مشہور
ہو گئے - بزرگوں کے ارشاد کی کیا تاثیر ہوتی ہے - ایک مرتبہ اُس بزرگ سراپا برکت
کی زبان مبارک سے نکل گیا تھا اُس کا یہ نتیجہ ہوا کہ آج تک اسی نام سے پکارے جاتے
ہیں چشم بصیرت کھولکر دیکھو کیسی مقبولیت تھی - "انا للہ وانا الیہ راجعون -"

# قاضی ابن ابی لیلےٰ

ابن ابی لیلےٰ محمد بن عبد الرحمان بن ابی لیلی یسار انصاری الکوفی
یہ بزرگوار فقہائے کوفے میں سے بہت بڑے علامہ قاضی گذرے ہیں اُنکے باپ عبد الرحمٰن
بن ابی لیلےٰ تابعین میں سے شمار کئے جاتے ہیں - جناب امیر المومنین علی ابن ابی طالب
اور جناب امیر المومنین عثمان بن عفان اور ابو ایوب انصاری رضوان اللہ علیہم اجمعین
سے احادیث روایات کرتے تھے ابن ابی لیلےٰ کے دادا یعنی ابو لیلی اصحاب پیغمبر تھے -
قاضی ابن خلکان کہتے ہیں کہ وہ واقعہ جمل میں علی ابن ابی طالب کیطرف سے علم
بمعاروں میں سے تھے اور اسی معرکہ میں شہادت پائی - بعضوں نے داؤد بن بلال
ابن احیحہ بن الجلاح الانصاری سے سلسلہ نسب عبد الرحمٰن بن ابی لیلی کا ملایا ہے -
کوفہ میں ۷۴ھ میں پیدا ہوئے اور کوفے ہی میں ابتدائی تعلیم پائی اپنے زمانہ کے علما
میں اجلہ روزگار تھے - احادیث اور فقہ میں نہایت مہارت حاصل تھی - سفیان
ثوری اُن کے ارشد تلامذہ میں سے تھے - یا نعی احمد بن یونس ثوری سے روایت

کرتے ہیں کہ وہ کہتے تھے کہ "فقہاؤنا ابن ابی لیلیٰ وابن شبرمۃ" یعنے ابن ابی لیلےٰ اور ابن شبرمہ بہت بڑے فقیہ ہمارے زمانے کے ہیں۔

ابن ابی لیلیٰ سے خود روایت ہے کہ ایک روز میں عطا بن ابی رباح کی ملازمت میں حاضر ہوا (یہ بزرگوار بہت بڑے عالم علمائے اہل سنت وجماعت کے ہیں) میری طرف مخاطب ہوئے اور مجھ سے کچھ اس طرح سے سوال کیا جس سے حاضرین کو بہت تعجب ہوا۔ عطائے نے جب یہ حالت لوگوں کی دیکھی تو کہا تم میرے اس سوال سے جو کہ میں نے ابن ابی لیلیٰ سے کیا ہے کیوں متعجب ہو تم نہیں جانتے ہو کہ ابن ابی لیلیٰ بہت بڑے مرتبہ کا آدمی ہے اور اپنے علم و فضل میں درحقیقت مجھ سے برتر ہے۔ بہر حال ۱۱۵ھ میں ابن ابی لیلےٰ کا سن شریف چالیس سے گذر گیا تھا۔ بنی امیہ کی خلافت کے زمانہ میں مسند قضا پر متمکن ہوئے اور کوفے کی حکومت گویا انہیں کے ہاتھ میں تھی۔ اپنے دربار کا تمام سرانجام اور عام وخاص مقدمات کے فیصلے کے لئے کوفے کی مسجد قرار دی۔ مسجد ہی میں مسلمانوں کے باہمی تناقض اور دیگر امور کا فیصلہ کیا کرتے تھے اُسی زمانہ میں امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ کے علم کا چرچا لوگوں میں کچھ کچھ پھیلتا جاتا تھا اگرچہ اسوقت تک اُن کو وہ شہرت حاصل نہ تھی کہ قاضی ابن ابی لیلیٰ کے ہم پلہ ہوسکتے تاہم بعض بعض مسائل میں ابو حنیفہ رح نے مخالفت کی اور یہ مخالفت قاضی ابن ابی لیلےٰ کے کان تک پہونچی جس سے کچھ غبار کدورت دونوں کے دلوں میں پیدا ہوگیا اور اُسی روز سے مخالفت پیدا ہوگئی۔

ابن خلکان لکھتے ہیں کہ ایک روز ابن ابی لیلےٰ اپنے محکمہ قضا کو برخاست کرکے گھر کو جاتے تھے کہ اثنائے راہ میں ایک عورت نے ایک مرد کیطرف خطاب کرکے کہا یا ابن زانیین یعنی اے دو زناکاروں کا لڑکا (اے حرامی) قاضی اس کلام کو سنکر نہایت غضب آلود ہوا اور فوراً اپنے اجلاس پر واپس گیا۔ عورت کو عدالت میں طلب کیا۔ جب وہ عورت آئی کہا کہ اسکو قذف کی سزا دینی چاہیئے۔ حسب قاعدہ شرعیہ اسکو درے مارے گئے۔ ابو حنیفہ نے جب اس واقعہ کو سنا کہا کہ قاضی سے

اس واقعہ میں چھ خطائیں ہوئیں دو ایک تو اپنے محکمہ کی طرف واپس جانا جبکہ اُٹھ گیا تھا وہ اپنے دار القضا سے اس واسطے کہ نہیں لائق تھا اُسکو کہ معاودت کرے بعد برخاست اجلاس کے۔ اور دوسرے اُس کو سزا دینا مسجد میں کیونکہ منع کیا ہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مسجد میں سزا دینے سے۔ تیسرے عورت کو کھڑا کرکے حد جاری کرنا کیونکہ عورتون کو بٹھا کر سزا دینی چاہیئے اور اُنپر حد جاری کرنے کے قبل کوئی کپڑا ڈال دینا ضروری ہے چوتھے گالی کے لئے ایک سزا مقرر ہے اگرچہ وہ ایک جماعت کے اوپر صادق آوے۔ پانچویں دو سزائیں ایک مرتبہ نہیں دینا چاہیئے بلکہ ایک سزا دیکر چھوڑ دینا چاہیئے دوسری سزا اُسوقت دینا چاہیئے کہ جب پہلی سزا کا درد جاتا رہے چھٹے جب تک کہ کوئی مدعی قاضی کے سامنے دعوی نہ کرے اُسوقت تک کسی استغاثہ کی حیثیت سے وہ عورت سزا کے قابل نہ تھی ۔۔

جب یہ باتیں ابن ابی لیلی کے کان تک پہونچیں نہایت غصہ ہوا والی کوفہ کے پاس جاکر شکایت کی کہ یہان ایک جوان جو ابو حنیفہ کے نام سے مشہور ہے میرے اجرائے احکام میں مخالفت کرتا ہے۔ میری نکتہ چینی کرتا ہے اور مجھے برا کہتا ہے اور خطاوار ٹھہراتا ہے میں امیر سے درخواست کرتا ہون کہ اُسکو سزا دینی چاہیئے اور منع کرنا چاہیئے تاکہ ایسے حرکات قبیحہ اُس سے صادر نہون اور میرے فیصلونپر بیجا نکتہ چینی سے باز آوے حسب العرض قاضی ابن ابی لیلی والی کوفہ نے اپنے چوبدار کو ابو حنیفہ کے پاس بھیجا اور منع کرا بھیجا کہ قاضی کے فیصلونپر برخلاف فتولے نہ دیں ابو حنیفہ نے اُسوقت سے حسب الحکم کسی مسئلہ پر فتولے نہ دیا اور یہان تک احتیاط کی کہ ایک روز ابو حنیفہ کی بی بی اور اُن کی صاحبزادی اور صاحبزادے بیٹھے تھے۔ صاحبزادی نے پوچھا کہ میں آج روزے سے تھی اور میرے دانتوں سے خون آیا اور میں نے اُس خون کو تھوک دیا جب کہ خون بالکل باقی نہیں رہا۔ آب دہن حلق کے نیچے اُتر گیا۔ آیا اس صورت میں میرا روزہ باقی رہا یا نہیں۔ ابو حنیفہ نے فرمایا کہ اے لڑکی میرے امیر نے مجھکو فتولے دینے سے

منع کیا ہے اپنے بھائی حماد سے پوچھ لو۔

الغرض طبری اپنی کتاب احتجاج میں سعید بن ابی الخضیب سے روایت کرتے ہیں کہ اتفاقاً ابی لیلے ایک روز میرے ہمراہ مسجد مدینہ منورہ میں حاضر ہوئے اور ایک گوشے میں جاکر بیٹھ رہے ناگہان امام جعفر صادق علیہ السلام مسجد میں تشریف لائے میں اُنکی تعظیم کو کھڑا ہو گیا۔ پہلے میری طرف متوجہ ہوئے اور میرے عیال و اطفال کو پوچھا۔ اور بعد اُسکے کہا یہ کون ہیں۔ میں نے کہا ابن ابی لیلی قاضی کوفہ۔ پس آنحضرت نے اُن کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا کہ تم ایک شخص کا مال لیکر دوسرے کو دیتے ہو اور عورتوں کو شوہروں سے جدا کرتے ہو۔ اس امر میں کسی سے اندیشہ نہیں رکھتے ہو۔ ابن ابی لیلی نے کہا کہ درحقیقت میرا یہی کام ہے۔ حضرت نے کہا کہ تم کس قانون سے یہ احکام جاری کرتے ہو۔ کہا جو کچھ کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے۔ اور اُسکو امیر المومنین حضرت ابوبکر صدیق و عمر فاروق رضی اللہ عنہما نے روایت کی ہے۔ حضرت نے فرمایا " اقضاکم علی بعدے" یعنے میرے بعد علم و دانش میں حضرت علی سب سے بہتر ہیں انہوں نے کہا ہاں یہ تو صحیح ہے۔

نقل ہے کہ کسی نے حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کو خبر دی کہ عمارہ ذہبی ابن ابی لیلے قاضی کوفے کے پاس کسی شہادت میں گئے۔ قاضی نے اُنکی گواہی قبول نہیں کی اور کہا کہ قم یا عمارہ عرفناک لاتقبل شہادتک لانک رافضی یعنی اے عمارہ میرے پاس سے اُٹھ جا۔ میں تیری شہادت نہیں قبول کروں گا۔ کیونکہ تو رافضی ہے اور میں تجھکو پہچانتا ہوں عمارہ نہایت افسردگی اور ندامت کے ساتھ اُس کے دربار سے اُٹھا۔ ابن ابی لیلی نے کہا کہ یا شیخ تم تو محدث اور اہل علم ہو اور لفظ رافضی سے ایسے شرمندہ ہوئے پس کیوں نہیں طریقہ مذہب اہل سنت وجماعت اختیار کرتے۔ عمارہ نے کہا کہ میری ندامت اس وجہ سے ہے کہ آپ نے مجھکو اُس خطاب سے یاد کیا جس کا میں سزاوار نہ تھا۔ کیونکہ حضرت موسےٰ کے گروہ

فرعون رافضی کہا کرتے تھے۔

ایک مرتبہ ابن ابی لیلے نے حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے پوچھا "ای شئی اعلی ما خلق اللہ عزوجل" یعنے کونسی وہ چیز ہے جو خلق خدا میں شیریں تر ہے۔ حضرت نے فرمایا۔ الولد الشاب یعنے وہ لڑکا جس کے شباب کا ابتدائی زمانہ ہو۔ پھر ابن ابی لیلی نے عرض کیا۔ امر ما خلق اللہ یعنی وہ کونسی چیز ہے جو خلق اللہ میں سے زیادہ تلخ تر ہے۔ حضرت نے فرمایا۔ فقدہ یعنی زوال شباب۔ ابن ابی لیلی کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ سفر میں میں ایک شامی کا ہم سفر تھا۔ ایک منزل پر جا کر میں نے اس شامی کو دیکھا کہ ایک شخص سے جبرا کچھ تھوڑے سے اتار لیئے اور آگے بڑھ کر ایک فقیر کو دیدیئے۔ میں نے اس سے پوچھا کہ اے مرد خدا یہ کیا انصاف ہے کہ ایک شخص کا تو جبراً مال لیتا ہے۔ دوسرے کو نہایت خوشی سے دیدیتا ہے۔ اس نے قرآن کی اس آیت کو پڑھا۔ "من جاء بالحسنۃ فلہ عشر امثالہا و من جاء بالسیئۃ فلا یجزی الا مثلہا" یعنی جس نے ایک نیکی کی اس کے بدلے میں دس نیکیاں ملیں گی۔ میں نے درحقیقت گناہ کیا ہے لیکن اس کی سزا مجکو ایک ہی ہوگی اور جو نیکی کی ہے اس کا دس گنا ثواب مجکو ملے گا۔ ایک نیکی میری اس شخص کو دی جاویگی جس سے میں نے جبراً اتار لیا ہے اور نو نیکیاں میرے نامۂ اعمال میں بڑھائی جاویں گی۔

محدث نیشاپوری ابن ابی لیلے کے تذکرہ میں لکھتے ہیں کہ مذہب ابن ابی لیلی کا اہل سنت وجماعت تھا اور علمائے عصر میں فقہائے اہل الرائے میں سے شمار کیئے جاتے تھے

ابن ابی عمیر روایت کرتے ہیں کہ ابن ابی لیلی نہایت امانت دار اور منصف تھے لیکن حافظہ ان کا بہت کم تھا۔ الغرض تینتیس ۳۳ برس مسند قضا پر جلوہ افروز رہے

---

ملہ یہ کلمہ فرعون کے گروہ سے کسی حدیث یا قرآن میں سُنا نہیں گیا۔ شاید عمار نے اپنی بات بنانے کے لئے کہدیا ہو یا کسی سریانی تذکرہ میں پایا ہو تاہم کسی مستند ذریعہ سے نہیں معلوم ہوا کہ فرعون کے گروہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو رافضی کہا کرتے تھے۔ ابن خلکان نے قاضی ابن ابی لیلی کے تذکرہ میں اس روایت کو ذکر نہیں کیا تاہم بعض مورخین کے لکھنے سے ہم نے بھی لکھدیا۔ واللہ اعلم۔

یہاں تک کہ زمانہ دولت عباسیہ کا پایا آخرالامر ایک سو اڑتالیس[۱۴۸] ہجری میں اس دار فانی سے رحلت فرمائی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

# ابو عثمان خالدی

یہ بزرگوار عبدالقیس بن افصے سے ہیں، قصبہ خالدیہ میں ابو عثمان سعید بن ہاشم بن دعلہ خالدی پیدا ہوئے آپکے ایک بھائی اور تھے ابو بکر محمد خالدی جس سرزمین پر ان دونوں بزرگواروں نے نشو و نما پایا اُس قریہ کا نام خالدیہ تھا جو اعمال موصل سے ہے اسی وجہ سے یہ دونوں بھائی خالدین کہلاتے تھے اور انکے نام نامی کیساتھ خالدی لکھا جاتا ہے دونوں بھائی جسقدر کہ شرافت ذاتی اور نسب میں ہم پلہ ہیں اُسیطرح مراتب علم اور کمال فضل میں بھی ان دونوں کا پلہ برابر ہے جسطرح انہوں نے ادب اور معانی میں کمال درجہ کی شہرت حاصل کی تھی اُسی طرح عزت اور بزرگی میں بھی دونوں ہم پایہ تھے ان کے کمال ذاتی کی نسبت اور آتش زبانی اور فصاحت وبلاغت کے متعلق ثعلبی کہتا ہے ”ان ہذان لساحران“ یعنی ان دو بزرگواروں نے پیکر نظم میں ایک روح پھونکدی ہے جو درحقیقت سحر حلال ہی چونکہ ان کے عروج اور مرتبت کا زمانہ اوج کمال کو پہونچ گیا تھا۔ سیف الدولہ بن حمدان کے دربار میں باریاب ہوئے اُس نے اُن کی نہایت قدر کی اور گروہ شعرا میں داخل کیا تھوڑے دنوں میں اپنے کمال علم سے ایسا رسوخ پیدا کرلیا کہ سیف الدولہ نے اپنا بیش بہا کتب خانہ ان دونوں بھائیوں کو سپرد کردیا۔ یہ موقعہ اُن کو ایسا ملا کہ تمام فصحائے عرب کے داوادین اور ادب کی کتابیں اُن کے پیش نظر تھیں جن کتابوں کے دیکھنے کی اُن کو تمنا تھی وہ اس کتب خانہ میں پائیں۔ ایسے فراغت کے زمانہ میں ابو عثمان کو اپنی تصنیفات اور تالیفات کے لئے بہت عمدہ موقع حاصل ہوگیا اور تھوڑے زمانہ میں اُنہوں نے بہت کچھ تصنیفات کا خزانہ فراہم کرلیا۔ ان کتابوں میں سے حماسۃ الشعرا ہے جس کی ترتیب بالکل ابو تمام طائی کی پیروی پر کی۔ لیکن اُس کے کل مضامین متاخرین کے طرز پر لکھے ہیں۔

ابن خلکان محمد بن اسحاق الندیم سے روایت کرتے ہیں کہ مجھکو خالدی
کے اس امر پر بہت تعجب آیا کہ اُس نے اس قدر کتابیں کیونکر حفظ کرلیں وہ
کہتے ہیں کہ ایک ہزار کتابیں اُن کو یاد تھیں۔ باوجود اس تعداد کثیر کے ہر کتاب
کا حجم سو ورق سے کم نہ تھا۔ ان کی نظم اور نثر کا نہایت عمدہ طریقہ ہے اور
نہایت خوش اسلوب پیرائے میں مضامین کو باندھا کرتے ہیں اُنھوں نے ایک
قصیدہ اپنے ماہ پیکر غلام کی تعریف میں لکھا ہے جس کا پیارا نام "رشا" تھا
اُن تمام بیتوں میں اُس کے دلپذیر حسن اور دل انگیز صباحت اور دلفریب ناز و
ادا کی تعریف کی ہے اور ان سب باتوں پر اُسکے حسن خدمات کا نہایت مداح ہے۔
وہ ان اشعار میں لکھتے ہیں کہ میں اس پیارے غلام کو اپنا غلام نہیں سمجھتا ہوں
بلکہ وہ میرا عزیز فرزند ہے کہ خدا نے مجھکو یہ بے بہا نعمت عنایت کی اور اس
کے حسن خدمتوں سے مجھکو نہایت قوت ہے۔ میرا وہ قوت بازو ہے۔ اگرچہ
وہ نہایت پیارا اور کم عمر لڑکا ہے لیکن اس کی ذات سے مجھکو بہت بڑی منفعتیں
حاصل ہیں۔ اگرچہ میں بہت ضعیف ہوں لیکن یہ تعجب کی بات نہیں ہے کہ اُس کے
خوش اندام پیکر سے میری ذات میں ایک نادر مجموعہ پیدا ہوگیا اُس کا پیارا مکھڑا
ماہ تاباں کی طرح روشن ہے جس کے گل عارض جو شل گلاب کے ہیں اور زنخدان
جو سیب کو شرماتا ہے اور رخسار تاباں جو گل انار کو شرمندہ کرتا ہے اُس پیکر نادر
کے واسطے ایک گلزار سا آراستہ ہوگیا ہے اور بوستان جمال کے واسطے یہ سر سبز باغ
ہے جو ہمیشہ رہا ہیں بوستان کی طرح تراوت بخش ہے۔ اگر کوئی عقلمند اس قد موزوں کو
دیکھے تو درحقیقت اُس کو شک گذرے گا کہ ایک سرسبز اور شاداب پودا ہے یا سرو
آزاد خراماں ہے جب اُس کی کوئی دلپذیر آواز سنے گا تو کہے گا کہ اس باغ حسن و جمال
کی قمریاں ترنم بسرا ہیں۔ یا بلبل ہزار داستان۔ میری جو کچھ دلی آرزوئیں اور امیدیں
ہیں سب اُسی کے ساتھ وابستہ ہیں۔ میرا پیارا "رشا" نہایت ظریف اور شوخ
طبع ہے کیونکہ جب وہ کبھی سخن سرا ہوتا ہے تو قصہ نمکین کہتا ہے اور درج حسن

صباحت کا چمکتا ہوا موتی ہے جس کی چمک آتش فروزان کی طرح ہے درخشندہ
ہے باوجود اس صغرسنی اور خوردسالی کے ایسا عقلمند اور منتظم ہے کہ اگر میں مخارج
اور مصارف میں فضول خرچی کرتا ہوں تو وہ اپنی عقل معاش سے میانہ روی سے
باہر نہیں ہونے دیتا۔ اور نہایت انتظام کے ساتھ صرف کرتا ہے۔ درحقیقت وہ

بالائے سرش ز ہوش مندی ۔۔۔ مے تافت ستارۂ بلندی

اُس کی مبارک پیشانی چمکتی ہوئی ہے اور اُس کے مبارک قدم سے مجکو فارغ البالی
اور بے انتہا نعمت حاصل ہوتی جب رات ہوتی ہے تو مجکو نہایت شیریں قصے
سُناتا ہے جو شہد سے بھی زیادہ میٹھے ہوتے ہیں۔ جب دن ہوتا ہے تو میرے
تمام خانگی امورات کو دیکھتا ہے اور نہایت انتظام سے میرے تمام مال ومتاع
کی جو اُس کے سپرد ہے نگرانی کرتا ہے۔ اسی وجہ سے میرا کوئی اسباب اور میرا
کوئی سامان ضائع نہیں ہوتا اور میری لباس روحانی یعنی کتابیں اور میرا لباس
جسمانی یعنے کپڑے نہایت احتیاط سے لو بنوئے ہیں۔ کھانا پکاتے میں تو ایسا
اُستاد ہے کہ اپنا مثل نہیں رکھتا ہے۔ اگر قلیہ پکاتا ہے تو مشک وعنبر کی خوشبو
اُس میں سے آتی ہے اور اگر پلاؤ پخت کرتا ہے تو عنبر اور زعفران سے زیادہ معطر
ہوتا ہے۔ طبیعت تو ایسی موزون ہے کہ جب کبھی کوئی شعر پڑھتا ہے یا سُنتا ہے
تو اُس کو اس طرح سے جانچتا ہے جیسا کہ سُنار سونے کو کسوٹی پر کسکے اس کا کھرا
کھوٹا پرکھتا ہے درحقیقت وہ شعر کو ایسا پہچاننے والا ہے کہ اُس سے زیادہ کوئی
سمجھنے والا نہیں ہے اور اس میں وہ کوشش بھی ایسی کرتا ہے کہ مجھ سے زیادہ کوئی
معرفت حاصل نہ کرسکے خط وکتابت میں تو اُس کو قدرتی ملکہ حاصل ہے گویا بالا غت کو
الفاظوں کی تصویر میں لا کر دکھا دیتا ہے۔ انہیں مراتب کی وجہ سے میں اُسکو دوست
رکھتا ہوں۔ درحقیقت وہ میرا اچھا دوست ہے اُس کی حسن ترتیب و تہذیب
تو اس درجہ بڑھی ہوئی ہے جو حد توصیف سے خارج ہے اگر میں ہنستا ہوں
تو وہ خوش ہوتا ہے اور اگر غصہ ہوتا ہوں تو وہ کانپنے لگتا ہے۔ یہ تو بہت کم بیٹھنے

اُس کی تعریف کی ہے ایک جزو ہے اُس کے صفات حسنہ کا۔ اور اُس کی تفصیل وار تعریفین اس قدر ہیں کہ شمار میں نہیں آسکتیں

ان بزرگوار کی تمام سوانح عمری میں سوائے اس کے کہ اُن کی نظم اور نثر کی فصاحت اور بلاغت دکھلائی جائے اور کیا لکھا جاسکتا ہے۔ لیکن افسوس یہ ہے کہ عربی لٹریچر میں جو خوبیان اور باریکیان ہیں اُس کو ہم اُردو میں کیوں کر لاسکیں۔ تاہم بعض مضامین جو اُردو لٹریچر میں بھی دلچسپی پیدا کر سکتے ہیں بطور انتخاب کے ہم لکھتے ہیں۔

فخر الدین حلبی اُن کے نایاب دو شعرون کا تذکرہ کرتے ہیں جسکو اُس نے اپنے دوست کی وداع کے موقع پر نہایت پُر اثر مضمون اور پُر درد لہجہ میں کیا خوب کہے ہیں وہ کہتا ہے کہ دو اے دوست میری جان گرامی تیرے اوپر سے فدا ہو تاکہ تیری دوری کی بے صبری مجھ سے دور ہو۔ افسوس جسوقت تونے مجھکو رخصت کیا آہ ایک عالم کا غم مجھکو سپرد کردیا۔ تیری جدائی نے مجکو ایسا نار و نزار کردیا کہ اگر بجائے خاشاک کے چشم ستمرسیدہ میں بھی پڑون تو اس کا درد کبھی نہ بڑھے گا۔ یعنی میرا جسم ایسا باریک ہوگیا ہے کہ وُہ کہنی آنکھوں میں پڑنے سے بھی کچھ حس نہ معلوم ہو علما مہ محمود شاکر ان دونوں بزرگوارون کی نسبت لکھتے ہیں۔ اذا استحسنا شیٔا غضبنا صاحبہ حیاکان او میتنا لاعجز من ہما عن قول الشعر۔ یعنی یہ بات نہیں ہے کہ ان بزرگوار کی طبع ذکاو عمدہ معانی اور مضامین پر قادر نہیں ہے اسوجہ سے اور وسکے کلام میں سرقہ کرتے ہیں بلکہ طبیعت مضامین کے اخذ میں ایسی سرشار ہو جاتی ہے کہ دوسرون کے مضامین جو کہ بے ربطی سے کسی دلچسپ قالب میں نہیں آتے اُن کو ایک عمدہ پیرایہ میں ظاہر کردیا کرتے ہیں اگرچہ بعض دیگر مورخین نے بھی ریویو کیا ہے کہ ان بزرگوارون کے کلام میں اکثر سرقہ پایا گیا تاہم جس مبالغہ سے مشہور کیا جاتا ہے ویسا نہیں اسلئے کہ بعض مورخین اس الزام کے بے اصل ہونیکی یہ وجہ لکھتے ہیں کہ سری رفا جو کہ ہم عصر اور ہموطن تھا اسوجہ سے ان بزرگوارون کے مرتبہ اور قبولیت عام کا حاسد تھا ہمیشہ

سرقہ کا الزام لگایا کرتا اور زیادہ تر شہرت اس تہمت اُس نے یون دی کہ قبل اس کے
کہ اُس کا شہرہ دیار موصل سے گذرے پہلے یہ کتابت سے اپنی بسر اوقات کرتا
اور اکثر دیوان کشاجم جو کہ اس عہد کا ایک نامور ادیب تھا بیچا کرتا۔ ان بزرگوارون
کے عمدہ اور نفیس اشعار دیوان کشاجم میں لکھدیتا اور بیان کرتا کہ کشاجم کے اشعار سے
سرقہ کیا ہے یہ حیلہ اور فریب اسکا ایسا بلیغ تہا کہ لوگ اُس کے دعوے کے ثبوت
کے لئے دیوان کشاجم خریدا کرتے۔ غرض کہ چند مدت تک موصل کے حدود میں ان
بزرگوارونکا ہجو خوان رہا خوش قسمتی سے اب اس کا کچھ کچھ شہرہ بھی ہوگیا تہا اور تقدیر
نے موصل سے حلب میں پہونچا دیا۔ سیف الدولہ بن حمدان کے دربار میں شعرا کے گروہ
میں ملازم ہوگیا۔ یہان اس کے دونون حریف یعنی عثمان خالدی اور ابوبکر خالدی
موجود تھے اور اُس کی حاسدانہ طبیعت کی اشتعالک کے لئے یہ بہت بڑا قوی
سبب تھا کہ ان بزرگوارون کا پایہ گروہ شعرا میں بہت ہی برتر تھا ہوگیا۔ آتش حسد
نے خالدین کے امتیاز اور اعزاز سے اور بھی اُسکو جلا کر خاک کردیا۔ رشک حسد کے
شعلے اُس کے دل میں اور بھڑک اُٹھے لیکن یہ سارا مجمع تہوڑے ہی دنون میں درہم
برہم ہوگیا۔ سیف الدولہ راہی ملک بقا ہوئے۔ سری رفا بغداد میں وزیر مہلبی کے
دربار میں پہونچا اور وہان اکا برا اور اعظم سردارون کا مدح خوان ہوا اُس کے طبعی
حسد نے یہان بھی اُس کو مجبور کیا کہ ان بزرگوارون کی ہجو اپنے قصائد میں کرتا رہا۔
اور اُس موقع پر اُسکو اور زیادہ حسد ہوا جبکہ خالدین کا نامہ ابواسحاق کو پہونچا سری
نے چند بیت لکھکر بھیجے جس میں یہ مضمون تہا کہ اے ابا اسحاق تو ہوشیار ہوجا
کیونکہ معانی اور مضامین کے ڈاکو تیرے دربار میں آتے ہیں اور یہ قزاق تیرا پہلو
گرم کرینگے۔ یہ قطاع الطریق عراق میں بھی اپنی رہزنی سے باز آئینگے نہ بمبر
کار کے لئے میں ایسا سمجھتا ہون کہ آپ اپنے گنجینہ افکار کے لئے ایک مضبوط قلعہ
تیار فرمایئے تاکہ ان دونون عیارون سے ذرہائے مضامین اور متاع معانی کی
نگہبانی کرسکیں ان ڈاکہ زنون کا حملہ اور اُن کا سرقہ بالجبر بذریعہ شمشیر کے نہیں ہوتا ہے

بلکہ یہ تو بغیر سیف وسنان کے فاختہ کی گردن سے طوق اُتار لیتے ہیں۔ آخر کار یہ دونوں بزرگوار بغداد میں آہی گئے اور اپنی آتش زبانی اور دُر افشانی سے بہت کچھ دُر اور جواہر نثار کئے۔ مگر ساتھ ہی اس کے سری رفا بھی ہجو سے باز نہ آیا

ایک مرتبہ عثمان خالدی کے ایک دوست جو کہ نہایت کوتاہ قد نہایت دُبلے پتلے تھے اُنھوں نے ایک بلند بالا اور قوی ہیکل عورت سے شادی کی جو اُن سے دوگنی معلوم ہوتی تھی ابو عثمان نے بطور ظرافت یہ چند شعر اُنکو لکھکر بھیجے جسکا حاصل مطلب یہ تھا۔ جس شخص پر کہ مصیبت نازل ہوئی اور عیش ونعمت اُسکی بلا سے مبدل ہوگئی وہ تو ہے جب کہ عمار کی لڑکی کے ساتھ نکاح کیا درحقیقت تیرے گھر میں وہ عروس تو نہیں بلکہ وہ ایک ہیبت ناک بلا نازل ہوئی ہے مجکو یہ تو بتاؤ کہ شب زفاف میں کیا ہوا تم مچھر سے بھی زیادہ حقیر ہو اور وہ شتر قربان بھلا اُس کا تم سے کیونکر کام چلے گا میں نے تو سُنا ہے کہ جب اُس عروس نو کی نظر تمہارے اس قدو قامت پر پڑی تو اُس نے کہا کہ مجکو ایک اونٹ ( ) کا چاہیئے ہے اُس کی ڈاڑھ بھی تم سے گرم نہ ہوگی تم تو میرے لئے خلال سے بھی زیادہ کم ہو اگر تم دونوں کو کبھی کوئی وقت مقاربت دیکھے تو درحقیقت ایسا معلوم ہوگا کہ سیمرغ کی چونچ میں بچہ دبا ہوا ہے۔

شراب کی تعریف میں کیسا عمدہ مضمون باندھا ہے جو درج ذیل ہے۔

| | |
|---|---|
| قہوۃ تشترک الجسم سنفہا | ہتف الصبح بالدجی فاسقینہا |
| فی کاسہا ام الکاس فیہا | لست تدری لرقتہ و صفاء |

کہتا ہے کہ یہ وہ وقت ہے جبکہ صبح صادق نے تیرگی شب کو الوداع کہدی ایسے سہانے وقت میں مجکو ایسی شراب دے کہ عقل وہوش دونوں چلے جاویں وہ شراب کہ جسکی صفائی اور لطافت سے یہ نہ معلوم ہو کہ جام مدام ہے یا مدام جام یعنی شراب اور جام میں کوئی تمیز نہیں ہے جب ابو عثمان خالدی اور ابوبکر خالدی دونوں بغداد سے رخصت ہونے لگے وزیر مہلبی کے دربار میں حاضر ہوئے ابو عثمان خالدی نے

جو قصیدہ الوداعی وزیر کی تعریف میں لکھا تھا اُس میں اپنی رخصت کی بہت کچھ معذرت کی اور لکھا ہے اگرچہ میں خود دربار دُربار سے رخصت ہوتا ہوں لیکن میرا دل ہزاروں آرزوں کے ساتھ اسی دربار میں مسکن گزین ہے آپکا خلق عمیم ایک مرغزار ہے با خوش آئندہ بہار ہے کہ ہر شخص اُس سے خوش و مسرور ہوتا ہے یا نعمتوں کا دریا ہے جس میں غوطہ لگا کر ہر کس و ناکس بہرہ یاب ہو جاتا ہے اگر مجکو آپ کے دربار سے کچھ محرومی کا سبب ہے وہ آپ ہی کے فیض عام سے ہے کیونکہ یہ تو ضروری بات ہے کہ جب غریب مسافر سفر میں کامیاب ہوتا ہے تو اپنے وطن میں اپنی کامیابی کی نعمتوں کو پہونچانے میں بہت مستعجل ہو جاتا ہے یا وہ غازی جس نے بہت کچھ مال غنیمت کا جمع کیا ہو اُس کی آخری خواہش یہی ہوتی ہے کہ اُس مال کو اپنے گھر میں پہونچائے کیا مجکو یہ سب کامیابی کے ذریعے نہیں حاصل ہیں الغرض ابو عثمان خالدی نے ۳۰ھ ہجری میں وفات پائی۔

# ابو حاتم سجستانی

ابو حاتم سہل بن محمد بن عثمان بن یزید الجشمی النحوی اللغوی۔ ابو حاتم اکابر مشائخ اہل سنت و جماعت کے ہیں طبقات النحات میں سیوطی لکھتے ہیں کہ ابو حاتم علوم قرآن اور قرأت اور فن لغت اور صناعت شعری میں اپنے زمانہ کا امام تھا ابن خلکان لکھتے ہیں کہ ابو حاتم کو معموں کے حل کرنے میں اور پہیلیوں کے بوجھنے میں ید طولیٰ تھا اشعار کی تقطیع کرنے میں اور بحروں کے پہچاننے میں علماء عروض میں گنا جاتا تھا اور با وجود اس علم اور فضل کے نہایت عقلمند اور عفت مآب تھا اور ہمیشہ ایک دینار روز صدقہ کرتا اور ہر ہفتہ میں ایک قرآن ختم کرتا سرزمین سجستان اُس کا اصلی وطن تھا آغاز شباب میں بغرض تحصیل علوم اور اخذ فنون ایک سفر دور و دراز اختیار کیا اور ایک مدت تک اُستادوں کی ملازمت حاصل کر کے مدرسوں میں اپنی بسر کرتا رہا فن قرأت یعقوب مقری سے سیکھی علم حدیث ابو عبیدہ بصری اور عبد الملک اصمعی اور حسین بن فضل ہاشمی

اور ابوزید انصاری عبادہ سے تعلیم پائی اور جب تحصیل علوم سے
فراغت ہوئی ایک مدت تک طلبا کے درس تدریس میں مشغول رہا۔ شمس الدین احمد
وفیات میں لکھتے ہیں کہ بہت سے علما اور فاضل اس زمانہ کے ابو حاتم کے شاگرد
ہوئے۔ محمد بن درید لغوی اور ابو عباس مبرد نحوی اجلہ تلامذہ میں سے تھے خصوصًا
مبرد ان کا شاگرد رشید تھا۔ تمام شاگردوں میں سب سے پہلے اسی نے تلمذ اختیار کیا
اور ایک خصوصیت کے ساتھ مبرد کو اُس کی شاگردی میں فخر حاصل تھا مبرد اس زمانہ میں
بہت کم سن اور خوبصورت تھا اور باوجود اس خوبصورتی کے جو کہ اُس کے دلفریب
چہرے میں پائی جاتی تھی نہایت ہی خوش آواز اور خوش گلو تھا اس مہجبین کی عابد فریبی
نے ابو حاتم کے دل پر پورا قبضہ کر لیا تھا اور ایک خاص تعلق ابو حاتم کو پیدا ہو گیا تھا
اُس کے حسن و جمال اور خوش گفتاری کی تعریف میں ابو حاتم نے نہایت ولولہ کے
ساتھ یہ چند بیت لکھے۔ اپنے دلی جذبات کو ان شعروں میں ظاہر کیا جو اس کی ناشکیبی
کا پورا ثبوت ہیں اور اپنی دل آویزی کی طرف اُن بیتوں میں اشارہ کیا ان دلچسپ بیتوں
میں وہ لکھتا ہے۔ دوا یا میں نے آج کے روز کیا دیکھا اور کس قدر لطف اُٹھایا ہے۔
جبکہ وہ بیباک شوخ چشم اپنی گفتار میں نازنین عورتوں کے مانند افسوں گری کرتا ہے۔
اور سحر سامری کے کرشمے دکھاتا ہے درحقیقت حسن کا قافلہ اور ملاحت اور صباحت
کا کاروان اُس کے صفحہ عارض پر اقامت گزیں ہے کیا یہی سبب ہے کہ چشم خلائق اُس کے
تماشائے جمال میں حیران ہے اُس کے حرکات اور سکنات کے نادر کرشمے اور دلفریب
ادائیں دین و ایمان کو برباد کرنے والی ہیں جھگڑا اُس کے ساتھ ایک سچی محبت سے جو
عفت مآبی اور پارسائی کیساتھ برتی جاتی ہے اور یہی وجہ ہے کہ آتش محبت کے
شعلے میرے سچے عشق کو ہمیشہ فروزاں کرتے رہتے ہیں یا ابا العباس میری جان
تجھ سے فدا ہو تو اُس عاشق شیدا کے حال پر رحم کر جس نے تیری سچی محبت کو اپنے
دل میں جگہ دی ہے جس نے اپنے آرام اور راحتوں کو تیری محبت میں برباد کر دیا اور
غم و الم میں گرفتار ہے خدا کے لئے تو اپنے وصل سے جو کہ مذہب اور ملت میں

حرام نہیں ہے شاد کام کر کیونکہ میں ہرگز حرام کی خواہش نہیں رکھتا ہون اور آئین محبت میں عاشقان پاک بازسے ہون۔ ؎

گر نظرے صدق را نام گناہ می نہند حاصل ما ہیچ نیست جز گناہ اندوختن

نقل کرتے ہیں کہ ابو حاتم جب کہ بغداد میں گیا ایک روز بغداد کی مسجد میں بیٹھا ہوا تھا اور ایک جماعت دانشمندون اور علما کی جمع تھی کسی نے پوچھا کہ اس آیۃ کریمہ ﴿یا ایہا الذین آمنوا قوا انفسکم واہلیکم نارا وقودہا الناس والحجارۃ﴾ میں (قوا) کا مفرد کیا ہے ابو حاتم نے کہا (قِ) بعد اُس کے پوچھا تثنیہ اُس کا کیا ہے کہا (قیا) کہا جمع اس کا کیا ہے کہا (قوا) بعد اُس کے کہا کہ ان تینون کی گردان کیجئے کہا (قِ قیا قوا) اتفاقاً مسجد کے گوشے میں ایک شخص بیٹھا ہوا تھا اور ایک قماش اُس کی بغل میں تھا وہ اس گفتگو کو سُنتا تھا جب اُسنے اس گردان کو سنا اپنے ایک دوست سے کہا کہ ان کپڑون اور قماش کو تم اپنے پاس رکھو جب تک کہ میں پلٹ کر نہ آؤں وہ یہ کہہ کے اصحاب شُرطہ کے پاس گیا اور کہا کہ میں نے ایک ایسی قوم کو پایا ہے جو کہ کلام مجید کو مرغون کی طرح پڑھتے ہیں ابو حاتم کہتے ہیں کہ تھوڑا ہی سا زمانہ گذرا تھا کہ ایک گروہ مددگارون کا اصحاب شُرطہ سے آکر جمع ہو گئے۔ اور مجکو گرفتار کر لیا۔ اپنے حاکم کے پاس لے گئے۔ ایسے مواقع پر عوام کا بہت ہی اژدحام ہو جاتا ہے بہت لوگ آکر جمع ہو گئے مجھ سے اس واقعہ کو پوچھنے آئے اور حاکم نے مجھ سے اُس کا مفصل حال پوچھا میں نے آگے بڑھ کے اُسکو پوری حقیقت سے آگاہ کیا۔ اس واقعہ کو سُنکر مجھکو اُس نے اور زیادہ سزا دی اور کہا کہ یہ بات تجھ کو چاہیے تھی اور کیا عقلمندوں کو یہ بات روا ہے کہ عوام کے مجمع میں ایسے باریک مسائل یا ایسے الفاظون کو زبان پر لائے جو عوام کی فہم سے بعید ہون اور اُن سے فتنہ پھیلے۔ انجام کار میرے ساتھ جس قدر لوگ تھے سب کو دس دس تازیانے کی سزا دی اور اُن سے مستحکم عہد اور مضبوط وعدہ لے لیا۔ کہ آئندہ پھر کبھی ایسے مجمع عام میں ایسے مسائل کا ذکر نہ آوے ابو حاتم اس واقعہ کے بعد فوراً بغداد سے چلے گئے اور بصرے میں آکر قیام کیا۔

محمد بن حسن ابو حاتم سے نقل کرتے ہیں کہ اُس زمانہ کے خلیفہ نے بصرے
کی حکومت پر ایک حکیم دانش مند اور ذی علم کو مقرر کیا۔ جب وہ بصرہ میں آیا میں
موافق رسم زمانہ کے اُس کی مبارک باد کے لئے گیا اُس نے مجھ سے پوچھا کہ اے
سجستانی تو مجھکو یہاں کے علما سے واقف کر اور ہر ایک کے علم و فضل سے مجھکو اطلاع
دو میں نے کہا کہ اے میرے سردار مازنی۔ نحو میں بہت مشہور ہیں۔ اصمعی و ہلال الرائے
علم فقہ میں زیادہ شہرت رکھتے ہیں اور شاذ کونی۔ فن حدیث میں مسلم الثبوت ہیں
اور زیادی۔ نقل و حکایات اور روایات میں بے نظیر ہیں۔ اور ابن کلبی فرمان
اور عہد ناموں کے لکھنے میں ید طولیٰ رکھتے ہیں۔ اور مجکو لوگ علم قرآن میں زیادہ
اچھا سمجھتے ہیں۔ پس والی بصرہ نے اپنے منشی کیطرف مخاطب ہو کر حکم دیا کہ جو لوگ
ابو حاتم نے اسوقت لکھوائے ہیں اُن کی حاضری کا حکم دو تاکہ صبح کو والی بصرہ کے
دربار میں حاضر ہوں صبح کے وقت تمام لوگوں کے ساتھ والی بصرہ کے دربار میں میں
بھی گیا والی بصرہ نے مجمع کیطرف مخاطب ہو کر کہا کہ ابو عثمان مازنی تم میں سے کون ہے
ابو عثمان نے کہا۔ (ہا انا ذا یرحمک اللہ) یعنے میں ہوں مازنی اے والی بصرہ تجھپر
خدا کی رحمت ہو والی بصرہ نے کہا کہ اے ابو عثمان کیا یہ شرع کی رو سے جائز ہے
کہ ظہار کے کفارہ میں احول غلام کا آزاد کرنا ادائے کفارہ کے لیے کافی ہے ابو
عثمان نے کہا کہ مجکو مسائل شرعیہ سے پوری واقفیت نہیں تاکہ میں فتویٰ دوں ہاں
البتہ اگر کچھ قواعد عربی اور ادب میں سوال کیجئے تو میں کافی جواب دے سکتا ہوں
پس زیادی کی طرف متوجہ ہوا اور کہا کہ اے زیادی جو عورت کہ اپنا تیسرا حصہ مہر
کا اپنے شوہر کو دے تاکہ وہ اُس حصہ کو بعوض خلع کے لیکر اُسکو طلاق دیدے۔
اُس نے کہا کہ یہ تو مسائل فقہ سے ہے۔ میں اس فن کو نہیں جانتا ہوں۔ ہاں
البتہ ہلال الرائے جو اپنے زمانہ کا فقیہ ہے اُس سے یہ سوال کرنا چاہیئے۔ ہلال الرائے
سے خطاب کر کے کہا کہ یا ابن عون کتنی حدیثیں امام حسن سے روایت ہیں۔ کہا کہ میں
فن حدیث سے بے بہرہ ہوں ہاں البتہ شاذ کونی اس علم میں بہت مشہور ہیں۔ شاذ

کوفی سے والی بصرہ نے کہا کہ ساتوں قراتوں میں سے یہ کونسی قرات ہے جو اس آیت میں وداالانہم یثنون صدورہم (یثنونی) ساتھ یائے تحتانی کے قرات کرتے ہیں۔ اُنھوں نے کہا کہ علم قرات سے مجھکو کچھ بھی واقفیت نہیں۔ اس کا جواب ابو حاتم سجستانی نہایت صحت کے ساتھ دے سکتا ہے پس ابو حاتم کہتے ہیں کہ میری طرف متوجہ ہوا اور کہا کہ اے ابو حاتم تم پریشانیوں اور خرابیوں کو جو اہل بصرہ کو پہنچیں اور وہ آفتیں سماوی جو تم پر آئیں اور وہ باتیں جو خلافت میں گذریں جس کے ضمن میں یہ بھی بات ہو کہ خراج کے لینے میں اور جمع خرچ کے طیار کرنے میں تاخیر ہوئی ہے میں مستدعی ہوں تاکہ کچھ مہلت ملے۔ اس قسم کے مضامین کو تم کیونکر لکھ سکتے ہو ابو حاتم نے عرض کیا کہ اے سردار میں اس علم سے بالکل ناواقف ہوں مجکو علم علم قرآن اور مفسر کلام اللہ جانتے ہیں۔ پس والی بصرہ نے نہایت طعن کے ساتھ کہا کہ مجکو بہت بڑا افسوس معلوم ہوتا ہے اور ہے بھی یہ بُری بات کہ تم نے اپنی عمر عزیز کو پچاس برس کے قریب بیکار صرف کر دیا اور ایسے وسیع زمانے کو صرف ایک ہی فن کی تکمیل میں ضائع کیا۔ سوائے ایک ہی فن کے دوسرا کوئی علم نہ سیکھا اگر کبھی تم سے سوائے اس فن کے کوئی مطلب دریافت کیا جاتا ہے یا علاوہ اُس فن کے کوئی سوال کیا جاتا ہے تو تم اُس کے جواب میں بالکل عاجز ہو جاتے ہو اور بُرا بھلا کچھ بھی نہیں کہہ سکتے۔ لیکن کسائی ہمارے علما میں سے کوفہ میں ہے وہ ان سب مسائل کو جو طرح طرح کے ہیں سوال کیا جاوے تو ہر ایک مسئلہ کو نہایت توضیح کے ساتھ بتا سکتا ہے اور کسی سوال کے جواب میں ایک ادنیٰ توقف بھی نہیں ہوتا۔

القصہ جس زمانہ میں کہ سلیمان بن جعفر بن عیسیٰ بن علی بن عبداللہ بن عباس ولایت بصرہ کا حاکم تھا ابو حاتم بھی اُس کے دربار میں حاضر رہتا اور سلیمان اُس کے ساتھ بہت کچھ سلوک ہوتا سلیمان کے دربار میں ابو عثمان مازنی سے بھی ملاقات ہوا کرتی اور ابو حاتم اس خوف سے کہ مبادا مازنی نکات نحو اور دقائق اعراب

کچھ سوال نہ کر بیٹھے کسی علمی بحث میں خوض کیا کرتا اور کسی کتاب میں مشغول رہتا یا
لطائف الحیل سے رخصت ہو کر چلا آتا اس احتیاط سے اور خوف کا سبب یہ تھا
کہ اُس زمانہ میں تکمیل فن لغت کیطرف زیادہ متوجہ تھا اسوجہ سے اکثر مسائل نحو کے
بھول گیا تھا۔ اور نحو کے مباحثے کی طاقت نہیں رکھتا تھا بعضے اُن کے حال کے
ضمن میں لکھتے ہیں کہ ابو حاتم ایک مرتبہ ایک راہب کے پاس گیا اور اُس سے
درخواست کی کہ مجھکو کچھ نصیحت کر راہب نے کہا وعظکم وفیکم القرآن ومنکم محمد صلی اللہ علیہ
وآلہ وسلم۔ یعنے اے ابا حاتم باوجودیکہ قرآن مجید تمہارے ہاتھوں میں ہے اور
محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تمہارے رسول ہیں مجھسے کیا نصیحت چاہتے ہو۔
اُن کی احادیث تمہارے لئے کافی ہیں۔ ابو حاتم نے کہا سچ ہے۔ بعد اس کے
کہا یہ ایک بیت تمہارے ہی لوگوں کی کہی ہوئی ہے تمکو بطور نصیحت کے سُناتا ہوں
اور اسی سے تم نصیحت لو۔

تجرد عن الدنیا فانک انما خرجت الی الدنیا وانت مجرد

یعنے جیسا کہ تم عدم سے اس سرائے فانی میں برہنہ آئے ہو اُسی طرح سے ہمیشہ
علائق اور آلائش دنیا سے برہنہ رہو۔ ابو حاتم کے تجربہ میں ایک عمدہ نسخہ یہ تھا کہ اگر
کسی کو کوئی پوشیدہ خط بھیجنا چاہے اور یہ بات منظور ہو کہ اُس خط کو کوئی نامحرم نہ
پڑھ سکے تو تھوڑا سا دودھ لو اور اس سے لکھو جب یہ خط اُس شخص کے پاس پہونچے
جسکو بھیجنا منظور ہے تو تھوڑا سا کاغذ جلا کے اُس کی خاک اُسپر چھڑک دو دودھ
کا لکھا ہوا بالکل سیاہ ہو جائیگا اور اچھی طرح سے پڑھا جا سکے گا اور دوسرا نسخہ
یہ ہے کہ پھٹکری کے پانی سے لکھکر اُسپر تھوڑا سا مازو پیسکر چھڑک دے لکھا ہوا ظاہر
ہو جائیگا۔ یا یہ کہ مازو کے پانی سے لکھکر پھٹکری چھڑک دے۔ اس میں بھی وہی بات
حاصل ہے۔ الحاصل ماہ محرم میں یا بقول دیگر رجب ۲۴۸ھ میں یا بقول دیگر ۲۵۴ھ
میں وفات پائی۔ والی بصرہ سلیمان بن جعفر ہاشمی نے اُنکے جنازے کی نماز پڑھائی
اور سُرت المصلے میں اُن کو دفن کیا۔ اس کی متروکات میں سے اس قدر کتابیں موجود

تھیں جنکی قیمت چودہ ہزار دینار سے کم نہ تھی۔ کیونکہ اسکی وجہ معاش کتابوں کی تجارت پر تھی
اور اسی وجہ سے اُس کے پاس ایک خزانہ کتابوں کا ہو گیا تھا۔ ابن سکیت نحوی نے
اُس کے وارثوں کے پاس کسی آدمی کو بھیجکر بہت ہی کم قیمت پر وہ سب کتابیں لے
لیں اونتیس کتابیں اُس کی تالیفات سے ہیں جو مختلف علموں میں لکھی گئیں۔

# ابراہیم موصلی

ظہیر الدین ابو اسحق ابراہیم نصیر عسکر موصلی قاضی ابن خلکان ان بزرگوار کی نسبت
لکھتے ہیں کہ ابو اسحق ابراہیم اہل عراق سے ہیں۔ قریہ سندیہ کے لوگوں میں شمار کئے
جاتے ہیں بعض کہتے ہیں کہ موصلی ہیں۔ فقہ شافعی کے عالم تھے ابن ذہبی ان کی
تحصیل کی نسبت لکھتے ہیں کہ علم فقہ اور حدیث موصل میں قاضی ابو عبد اللہ
حسین بن نصیر الخمیس موصلی سے حاصل کی۔ بعد فراغ حدیث و فقہ سرزمین
بغداد کا قصد کیا۔ مدرسہ نظامیہ میں جاکر قیام گزیں ہوئے طالب علمانہ
طریقے پر خود بھی پڑھتے اور دوسرونکو بھی تعلیم دیتے رہے۔ اسی طریقے سے
چندے بغداد میں بسر کی اور علم فقہ اور حدیث میں کمال درجہ کی قابلیت پیدا کرلی
بعضے مصنفات ابو البرکات عبد الرحمن بن محمد انباری نحوی کی جسکو ابن میں حاصل
کیا تھا ایک جم غفیر اور جماعت کثیر کو تعلیم دیتے۔ لیکن وہ لوگ جو کچھ ان کتب کے
مطالب اخذ کرتے وہ ابراہیم کی طرف منسوب کرتے۔ غرض کہ اس شہرت عامہ
حاصل کرنے کے بعد شہر موصل کیجانب معاودت کی۔ بلدہ اسلامیہ میں قاضی
مقرر ہوئے۔ ایک مدت تک مسند قضا کو رونق دی۔ ابراہیم نہ صرف مولویانہ مذاق
رکھتے تھے بلکہ شعر و شاعری سے بھی ان کو شوق تھا اور طبیعت نہایت موزون اور
رنگین تھی۔ اُن کے چند اشعار ذیل میں درج کیے جاتے ہیں فصاحت بلاغت
کی جانچ۔ عربی زباندانی کا لطف تو اہل زبان ہی خوب سمجھ سکتے ہیں لیکن مضامین
کے اعتبار سے ہمارے ناظرین ملاحظہ فرمائیں گے کہ عرب کی شاعری کس قدر

مؤثر ہے ۔ درحقیقت حقیقت الامر کا فوٹو کھینچتے ہیں اور دلی جذبات کو ایک بیتابانہ طریقے سے ادا کیا ۔

لا تنسبوني بالثقاتی الی     غدر فلیس الغدر من شمتی

اقسمت بالذہب من عیشنا     وبالمسرہ التی ولت

انی علی عہدنا لم احل     وعقدۃ المیثاق ما حلت

کہتا ہے کہ ۔ واے میرے ایک رنگ دوستوں تم میری طرف مکر و فریب کی نسبت نہ دو کیونکہ مکر و فریب میری عادت نہیں ہے ۔ میں اپنی گذشتہ عمر اور مسرتوں کی قسم کھاتا ہوں کہ میں وعدوں اور معاہدوں پر برقرار ہوں اور محبت کے معاہدے ٹوٹے نہیں ہیں ۔

## وله

جود الکریم اذا ما کان من عدۃ     وقد تاخر لم یسلم من الکدر     ان السحاب لا تجدی بوارقہا

اذا تراہا ولم تمطر علی الاثر     وما طل الدا عد مذموم وان سمحت     یداہ من بعد طول المطل بالبدر

یا دوحۃ الجود لا عتب علی رجل     یہزہا وہو محتاج الی الثمر

یعنی جبکہ کسی سخی کی بخشش وعدہ و وعید پر اٹھا رکھی جاتی ہے اور اتفاقاً اُس وعدہ میں کسی قدر تاخیر ہوئی تو ایسے وعدے اکثر مورد الزام سمجھے جاتے ہیں اُسکی مثال ایسی ہے گھنگھور گھٹائیں آئیں بجلی چمکے لیکن پانی نہ برسے تو کیا فائدہ دیکھو نگ لوگ یہی کہیں گے جو گرجے ہیں وہ برسینگے کیا) جو لوگ کہ اپنے وعدوں میں تاخیر کو جائز رکھتے ہیں وہ مذمت کرنے والوں سے محفوظ نہیں رہ سکتے ۔ اگرچہ اُس تاخیر کے بعد وہ اپنا وعدہ پورا کردیں اور دُر و جواہر زر و گوہر بخشدیں ۔ اے سخاوت کے درخت اگر اہل غرض تمکو حرکت دیتے ہیں تو کوئی مقام عتاب اور غصہ کا نہیں کیونکہ ۔

ہر کجا چشمہ بود شیریں     مردم و مرغ و مور گرد آیند

قاضی ابراہیم کے پیرو مرشد صوفی صافی کی نام حال و قال سے زیادہ رغبت رکھتے

مجمع مریدین میں بیٹھتے رقص و سرود میں مصروف رہتے تمام رات مغنیون کی صحبت گرم رہتی اور شیخ کی ایک حالت اور کیف میں مصروف رہتے۔ ہمارے قاضی ابراہیم موصلی فقیہ اور متورع۔ یہ اپنے مرشد کی ایسی بدعنوانیوں سے نہایت بیزار رہتے لیکن کرتے کیا مرشد کی خدمت میں زیادہ گستاخی بھی ناجائز سمجھتے تھے۔ تاہم قاضی ابراہیم نے چند بیت لکھکر تنبیہاً اپنے مرشد کی خدمت میں بھیجدیئے۔

الا قل لمکی قول النصوح | فحق النصیحۃ ان تستمع
متی تسمع الناس فی دینھم | بان الغنا سنۃ تتبع
وان یاکل مرا اکل البعیر | ویرقص فی الجمع حتے یقع
ولو کان طاوی الحشا جائعا | لما دار من طرب واستمع
وقالوا سکرنا بحب الالہ | وما اسکر القوم الا القصع
کذا لک الحمیر اذا اخصبت | ینقرھا ریھا والشبع

یعنی شیخ مکی کو مشفقانہ نصائح کے ساتھ پیغام دو۔ اور کیا خوب ہوگا کہ وہ سچی نصیحتیں گوش اطاعت اور قبول سے استماع فرمائیں۔ میں پوچھتا ہون کہ یہ کس دین کی در عقیدہ میں ہے کہ استماع غنا سنت ہے جسکی پیروی اور متابعت کیجاوے۔ کیا ایسا عقیدہ کسی مذہب میں دیکھا گیا ہے کہ لوگ بمقدار غذائے شتر کہاتے ہیں اور مجمع میں اکثر رقص و کیف میں آتے ہیں اور اُس سرشاری کی خستگی سے گرپڑتے ہیں مگر نہیں یہ لوگ جب بھرے ہوتے ہیں اور جب ان کا پیٹ خالی ہوتا ہے یا یہ مغموم اور رنجیدہ ہوتے ہیں اُسوقت نو ان کو نہ شوق گانا سننے کا ہوتا ہے نہ ذوق حال و کیفیت کا رہتا ہے (کیونکہ اُسوقت تو پیٹ کی لگی ہوتی ہے)

وہ کہتے ہیں کہ ہم خدا کی شراب الفت میں سرمست ہیں لیکن اللہ جانتا ہے کہ وہ بالکل جھوٹے ہیں بلکہ اُن کی بدمستی روٹیوں کے واسطے ہے۔ یہ سارے کرشمے پیٹ بھرنے کے لئے ہیں۔ خدا کی محبت کے لئے تو یہ کچھ بھی نہیں کرتے اُن کی حالت بالکل ایسی ہے کہ جب گدھا سیر ہوتا ہے تو سرکشی اور رمیدگی اختیار کرتا ہے۔

انہیں بزرگوار کے یہ عاشقانہ دو شعر ہیں لیکن لفظاً ہیئت کے ساتھہ نہایت عمدہ

طرح سے ادا کیا ہے۔ ؎

اقول لہ صلنے فیصرف وجہہ ۔۔۔ کانّی ادعوہ لفعل محرم
وان کان خوف الاثم یکرہ وصالتی ۔۔۔ فمن اعظم الاشیاء قتلۃ مسلم

یعنی جب میں اپنے دلربا سے التجا کرتا ہون کہ مجکو اپنے وصل سے شاد کام کرو تو وہ انکار کرتا ہے اس شبہ سے کہ گویا میں طالب ہون فعل حرام کا۔ اور اگر انکار اس کا خوف گناہ سے خیال کیا جائے تو کوئی گناہ اس سے زیادہ نہیں ہے کہ ایک مسلمان تیری تیغ مفارقت سے بیگناہ قتل ہو جائے۔

آخرالامر بروز پنجشنبہ ۳ ربیع الثانی سنہ ۱۸۱ھ ہجری میں دنیا سے رحلت فرمائی انا للہ وانا الیہ راجعون۔

# عبداللہ ابن مبارک

ابو عبدالرحمن عبداللہ بن مبارک بن واضح الحنظلی المروزی۔ ان کے پدر بزرگوار ایک غلام تھے ان کا مالک ایک تاجر ہمدانی تھا اور وہ تاجر بھی حنظلہ تھا جو کہ قبیلہ بنی تمیم سے تھا اسی وجہ سے ان کو حنظلی کہتے ہیں تاریخ عامری میں لکھا ہے کہ عبداللہ کے پدر بزرگوار دو مبارک،، نہایت متقی اور پرہیزگار اور زاہد تھے اُن کے مالک نے مبارک کو داروغہ باغ کر دیا تھا۔ ایک روز تاجر نے کہا کہ ایک انار ترش باغ سے توڑ لاؤ۔ یہ گئے اور انار لے آئے۔ کاٹا تو وہ انار شیریں تھا۔ ترکی تاجر نے کہا کہ میں نے تو کھٹا انار مانگا تھا تم شیریں لے آئے۔ مبارک نے کہا کہ میں کیا جانون کہ کون انار شیریں ہے اور کون ترش۔ جو شخص چکھے وہ کہہ سکتا ہے کہ فلان درخت میں کھٹا انار ہوتا ہے فلان میں شیریں۔ ترکی تاجر نے کہا کیا تم نے اب تک کوئی انار نہیں کھایا۔ کہا آپنے مجھکو داروغہ باغ کیا تھا اس بات کی مجھکو اجازت نہ تھی کہ میں اُس کو انار بھی کھاؤن مجھکو آپ کے حکم کی تعمیل اسی قدر کرنا تھی کہ اُس باغ کی نگہبانی کرتا۔ ترکی تاجر اس احتیاط اور دیانت داری سے نہایت خوش ہوا اور

اور اُن کو اپنی صحبت میں رکھا۔ باغ دوسرونکو سپرد کر دیا۔

ابن خلکان اس قصہ کو بعض مورخون کے حوالہ سے ابراہیم بن ادہم کیطرف منسوب کرتے ہیں ایسا ہی کچھ طرطوشی نے سراج الملوک میں لکھا ہے لیکن بستان المحدثین میں مبارک ہی کی نسبت لکھا ہے۔ وہ اس حکایت کو بھی نقل کرتے ہیں کہ ایک روز ترکی تاجر نے اپنی لڑکی کے نکاح کے متعلق مبارک سے صلاح کی کہ میری لڑکی شادی کے قابل ہو گئی ہے اور اب مجھکو اُسکی شادی کی فکر ہے۔ مبارک نے کہا کہ اہل عرب جاہلیت کے زمانہ میں حسب و نسب کو زیادہ دیکھتے تھے۔ اور کفو اور غیر کفو کا لحاظ کیا کرتے تھے۔ اور یہودی مال و دولت کا لحاظ کرتے اور نصاریٰ حسن و جمال کو دیکھتے ہیں۔ لیکن زمانہ اسلام میں چاروں چیزوں کا لحاظ کیا جاتا ہے خواہ باعتبار حسب و نسب کے آپ دیکھیں یا مال و دولت کا لحاظ فرمائیں یا حسن و جمال کے اعتبار سے کریں۔ جو بات پسند خاطر عاطر ہو وہ اختیار فرمائیے۔ ترکی تاجر کو یہ رائے نہایت پسند آئی اور اس کی اس عقل وادراک سے بے انتہا خوش ہوا۔ گھر میں جا کر اپنی بیوی سے مشورہ کیا اور کہا کہ میں چاہتا ہوں کہ اس لڑکی کی شادی مبارک سے کر دوں کیونکہ مبارک زہد و تقویٰ اور دینداری میں سرآمد روزگار ہے اگرچہ غلام ہے لیکن اُسکے افعال شریف ہیں۔ لڑکی کی ماں نے اس تجویز کو پسند کیا اور مبارک سے اُس کا نکاح کر دیا۔ اس سے عبداللہ بن مبارک پیدا ہوئے۔ زمانہ پیدائش عبداللہ کا ۱۱۸ھ یا ۱۱۹ھ ہے عبداللہ نے اپنے ترکہ میں بہت مال پایا ایام شباب اور جوانی کے عالم میں شرب نبیذ اور دیگر عیش و عشرت کے ساز و سامان اور لوازم عیش و نشاط میں مصروف رہنا ایک مرتبہ موسم بہار کا زمانہ تھا ہوائے فرحت بخش اور نسیم نشاط افزا کے دلفریب جھونکوں سے طبیعت ہاتھ سے نکلی جاتی تھی سبزۂ خوابیدہ کی وہ سرسبزی گل و ریحان کی وہ شادابی۔ خوشہ ہائے انگور کا وہ دلفریب سمان موسم بہار کی وہ جان۔ یعنی ہوائے سرد آب باران۔ سطح گلشن کی وہ مسرت انگیز فضا۔ نونہالان چمن کی وہ

وارستہ ادا کچھ ایسی دلفریب معلوم ہوئی کہ عبداللہ کے پُرجوش دلکو سیر باغ کا بیحد
شوق ہوا اور سرو دستیوں کے تقاضے سے سمند ناز پر اک اور تازیانہ ہوا۔ دل پُرجوش
کی اُمنگیں آخر کار باغ میں کھینچ لائیں۔ بمقتضائے وقت تنہائی کیا خاک پسند ہوتی
یار آشنا دوست احباب بھی اس دلفریب سیر میں اُس کے شریک ہوئے اور
وقت کی دلچسپیوں نے شراب وکباب کا بھی رنگ جما دیا مسرت انگیز لہو ولعب
سرود وچنگ کے جلسے بھی جم گئے۔ بدمستی کا تلاطم جب حد سے گذر گیا اور جوش سرور
نے غفلت کے پردے آنکھوں پر ڈالدیئے شراب کے نشے نے بیخود کر دیا اور سب کے
سب بیہوش ہوگئے یہانتک کہ نسیم سحر کی اٹکھیلیوں نے اُنکو ٹھکرا ٹھکرا کر چونکایا۔
خمار اُتارنے کے لئے تھوڑی شراب پیکر دف وچنگ کو ہاتھ میں لیا۔ اب
ستار بجاتے ہیں تو بجتا نہیں آخر کار موجودہ لوگوں میں سے نہایت ماہر اُستادوں
نے اُسکی درستی کی اور نہایت مضبوط تار لگائے پھر بھی کوئی صدا پیدا نہ ہوئی اور
دفعتًا خدا کی قدرت سے یہ آواز دی "الم یان للذین آمنوا ان تخشع قلوبھم لذکر اللہ
وما نزل من الحق" کیا مسلمانوں کے لئے ابھی وہ وقت نہیں آیا ہے کہ ذکر خدا
اور اُن سچے احکام کے لئے جو اُن پر نازل ہوئے اُنکے دل عاجزی کریں۔ یہ لوگ
اس ندائے غیبی سے نہایت خوفزدہ ہوئے اور ہیبت آلہی سے چنگ و سرود
کو توڑا۔ شراب کی صراحیاں پھینکدیں جام شراب کو ٹھکرا دیا اور اپنے رنگین اور زرق
برق کپڑے پھاڑ ڈالے اور خدا کی عبادت میں مصروف ہوئے توبہ کی۔ عبداللہ
کو تو اس ندائے غیبی سے ایسی تنبیہ ہوئی کہ اُسی وقت سے تحصیل علم فقہ کیطرف
توجہ کی۔ اس حکایت کو عبداللہ بن حماد نے اسی طریقہ پر تاریخ مختصر المدارک میں
بیان کیا ہے لیکن طبقات کفوی نے اس قصہ میں اس قدر اختلاف کیا ہے کہ جب
شرب شراب سے اُنکو مدہوشی طاری ہوئی اور سب کے سب غافل سوگئے تو خواب
میں دیکھا کہ ایک خوش الحان جانور اُن کے سرہانے ایک درخت کی ڈالی پر
بیٹھا ہوا آیت مذکورہ کو پڑھ رہا ہے۔ بستان المحدثین میں ان دونوں روایتوں کا

اس طرح فیصلہ کیا گیا ہے کہ ممکن ہے کہ پہلے یہ واقعہ ان لوگوں کو خواب میں ہوا
ہوا ور بعد اُس کے بیداری میں بذریعہ ندائے سقائے غیبی یہ ماجرا پیش آیا ہو بہر حال
کوئی روایت صحیح ہو۔ عبد اللہ کی ہدایت اس طرح پر ہوئی ابتدائً حضرت امام اعظم
رحمۃ اللہ علیہ سے اُنھوں نے تفقہ حاصل کیا مگر جب امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کا
وصال ہوگیا تو مدینہ منورہ میں آئے اور امام مالک علیہ الرحمۃ سے تحصیل علم فقہ
فرمائی اور یہی وجہ ہے کہ اُنکا اجتہاد دونوں پہلو رکھتا ہے اور اُن کے فتوے
ایک مجموعی ہیئت رکھتے ہیں چنانچہ حنفیہ اپنے مجتہدین میں شمار کرتے ہیں اور
مالکیہ طبقات علمائے مالکیہ میں شمار کرتے ہیں اور محدثین اپنے گروہ میں داخل
کرتے ہیں۔ ان کی تمام عمر سفر میں گذری کبھی حج میں کبھی جہاد میں کبھی تجارت
میں۔ اور تمام ممالک اسلامیہ میں گھومے۔ امام مالک اور سفیان ثوری اور
سفیان بن عیینہ اور ہشام بن عروہ۔ وعاصم احول سلیمان تیمی۔ اور حمید طویل اور
خالد حذار اور دیگر علمائے کبار تابعین اور تبع تابعین سے اخذ حدیث فرمایا
اور بڑے بڑے اکابر محدثین اُن سے فیضیاب ہوئے مثل عبد الرحمٰن بن اسدی اور
یحییٰ ابن معین اور ابو بکر اور عثمان پسران ابی شیبہ اور امام احمد اور حسن بن عرفہ آپکے
شاگرد تھے۔ عبد اللہ سے خود منقول ہے کہ میں نے چار ہزار اکابر علما۔ اور فقہار سے
اخذ علم کیا لیکن میں کسی سے روایت نہیں کرتا مگر صرف ہزار شیوخ محدثین سے تعجب
ہے کہ سفیان ثوری اجلۂ شیوخ استادوں میں ہیں لیکن عبد اللہ ابن مبارک سے خود
اخذ حدیث کیا۔ اور سفیان ثوری باوجود اس علم و کمال کے جس سے بڑے بڑے کاملین
کو حیرت ہوتی ہے مگر ہمیشہ یہی فرماتے کہ مجکو اس امر کی آرزو رہی اور بہت کچھ کوشش
کی کہ تین روز و شب تمام سال میں ابن مبارک کی طرح بسر کروں مگر نہ ہو سکا حسن بن
شفیق کہتے ہیں کہ ایک روز نماز عشار پڑھکے ابن مبارک کے ہمراہ مسجد سے آیا اور
ارادہ تھا کہ گھر جاؤں اور جاڑوں کی رات تھی جب مسجد کے دروازے تک ہم پہنچے تو
ایک حدیث کا ذکر آگیا۔ ابن مبارک نے اُسکے جواب میں تقریر کرنی شروع کی اور میں

اُسی جگہ کھڑا ہو گیا اُس دلچسپ تقریر میں ہمکو یہ بھی نہیں معلوم ہوا کہ رات کیونکر گذر گئی اُسوقت ہم چونکے جب موذن نے صبح کی اذان دی۔

ایک مرتبہ اپنے وطن مرو سے شام کو اس غرض سے گئے کہ ایک قلم کسی کا عاریت لیا تھا وہ بھولے سے اُن کے اسباب کے ہمراہ چلا آیا۔ اور فرماتے تھے کہ ایک درہم مشتبہ کا رد کرنا بہتر اس سے ہے کہ ایک درہم خدا کی راہ میں صدقہ کروں۔ اور یہ امر اُن کی عادت میں داخل تھا کہ جب کبھی حج کو جاتے تو ایک جماعت کثیر ہمرکاب ہوتی اور جو جو اپنا زادراہ اُن کے پاس جمع کراتا اُسکو جمع کر لیتے اور ہر ایک کا نام ایک فہرست پر معہ تعداد نقد لکھ لیتے اور جب حج سے واپس آتے تو ہر شخص کا روپیہ دیدیتے لوگوں نے پوچھا جبکہ آپ اپنے پاس سے سب کا بار اُٹھاتے ہیں تو کیا وجہ ہے کہ پہلے آپ لوگوں کا روپیہ کیوں جمع کر لیتے ہیں فرمایا کہ اگر میں اول مرتبہ ایسا کروں تو یہ میرے ساتھ جانے سے انکار کریں اور اس سعادت سے محروم رہیں اس خیال سے کہ وہ اپنا روپیہ اُٹھاتے ہیں اور کسی پر اپنا بار نہیں سمجھتے ہیں۔ پس میرے ہمراہ جاتے ہیں اور میں اُن کے طفیل میں ایک رقم کثیر للّٰہ صرف کرتا ہوں اگر میں واپس کروں تو اس عمدہ فیض و برکت سے محروم رہیں تحفے اور ہدیئے جو مین سے جو اپنے دوستوں کے لیئے لاتے تھے اس میں بھی ایک رقم کثیر صرف ہوتی تھی۔ اور یہ تمام مصارف تجارت کے ذریعہ سے ہوتا تھا۔

ایک مرتبہ ان کے باپ نے پچاس ہزار درہم تجارت کے واسطے دیئے کہ تم اس سے کاروبار تجارت کرو۔ آپ نے وہ تمام روپیہ تحصیل علم حدیث میں صرف کر ڈالا۔ جب وطن کو واپس آئے تو باپ نے پوچھا کیا مال لائے اور کس قدر نفع حاصل ہوا۔ آپ نے وہ سب حدیث کی کتابیں جو جمع کی تھیں پیش کیں۔ کہ یہ جنس تجارت ہے اور نفع دارین حاصل کیا ہے۔ ان کے باپ اس امر سے نہایت خوش ہوئے اور گھر لیجا کر تیس ہزار درہم اور پیش کیئے اور کہا لو بیٹا اسکو بھی اسی تجارت میں لگا دو تاکہ تمہاری اس تجارت میں کوئی خامی نہ رہجائے۔

روایت ہے کہ ایک روز چند اکابر بزرگوں کا ایک مجمع تھا اور ابن مبارک کی نسبت بحث ہو رہی تھی اور مقابلہ کیا جاتا تھا کہ اوصاف ذیل میں کس کا مرتبہ بلند ہے آخر یہی فیصلہ کیا گیا کہ علم فقہ وادب ولغت وزہد وشعر وفصاحت وحدیث وشب بیداری وتہجد گذاری وعبادت وحج وجہاد وزکوب وسلاحداری وترک مالا یعنے وحسن صحبت یاران اور اُن سے کسی قسم کا مناقشہ نہ ہونا اور دیگر صفات حسنہ میں سرآمد روزگار ابن مبارک ہیں اور ہر ایک صفت میں اُن کا مقابلہ کوئی نہیں کر سکتا۔

قتنیہ بن سعید بلخی کہتے ہیں دو خیر اہل زماننا ابن المبارک ثم احمد بن حنبل یعنی میرے زمانہ میں سب سے بہتر ابن مبارک ہیں سکے بعد احمد بن حنبل کا مرتبہ ہے۔ لوگوں کے دلوں میں ابن مبارک کی ایسی وقعت اور محبت اور عقیدت پیدا ہو گئی تھی کہ بڑے بڑے بزرگان زمانہ اُن کی خدمت کو فخر سمجھتے اور ان سے تقرب حاصل کرنا فوز عظیم جانتے۔ ذہبی جو مشاہیر مشائخ حدیث سے ہے اور اکابر محدثین میں شمار کیا جاتا ہے اُسکو اس امر کا بڑا فخر تھا کہ اجازت حدیث میں ابن مبارک سے چھہ واسطوں سے سند حاصل ہے وہ کہتا تھا کہ میرے لئے یہ ایک اعلیٰ درجہ کی سند ہے اور کہتا تھا واللہ انی لاحبہ للہ وارجوالخیر لحبہ لما منحہ من التقویٰ والعبادۃ والاخلاص والجہاد وسعۃ العلم والانفاق والمواسات والفتوت والصفات الحمیدۃ۔

جب ابن مبارک شہر رقہ میں داخل ہوئے ہارون رشید خلیفہ عباسی بھی اُس زمانہ میں وہیں تھا ابن مبارک کی آمد سے تمام شہر میں ایک غوغا ہو گیا چاروں طرف سے لوگ اون کے استقبال کے لئے دوڑے خلیفہ ہارون الرشید کی ایک خاتون خاص قصر بام سے یہ تماشا دیکھ رہی تھی۔ پوچھا یہ کون شخص ہے اور یہ اس قدر غوغا کیوں ہے لوگوں نے عرض کی کہ ایک عالم خراسان سے آیا ہے اُس کے استقبال کو لوگ دوڑے جاتے ہیں اور اُن کا نام عبداللہ ابن مبارک ہے اُس نے کہا در حقیقت بادشاہی انہیں کو ہے۔ ہارون الرشید کیا حکومت کرتا ہے جب تک خوف وتازیانہ اور کوڑے کا نہ ہو لوگ جمع نہیں ہوتے ہیں۔ اس حکایت کو

ابن خلکان نے کتاب النصوص علی مراتب اہل الخصوص کے حوالہ سے بروایت اشعث بن شعبہ مصیصی کے ذکر کیا ہے۔ فضیل عیاض اُن کی شان میں کہتے ہیں۔ و رب ہذا البیت مارأت عینائے مثلہ۔

ایک روز کچھ لوگ علم حدیث کی تحصیل کے لئے ابن مبارک کی خدمت میں آئے اور کہا و یا عالم المشرق حدثنا۔ سفیان ثوری اُسوقت ابن مبارک کے پاس بیٹھے تھے کہا۔ ویحکم عالم المشرق والمغرب وما بینہما ان کنتم تعلمون۔

خطیب کہتا ہے کہ مجھکو عجب ہے اس امر کا کہ ابن مبارک سے صرف دو ہی شخص حدیث کی روایت کرتے ہیں ایک عمر بن راشد اور دوسرے حسین بن داؤد اور ان دونوں کی وفات میں ایک سو بتیس برس کا فاصلہ ہے۔ ابو علی الغسانی سے روایت ہے کہ ابن مبارک سے کسی نے پوچھا کہ معاویہ بن ابی سفیان اور عمر بن عبد العزیز میں کونسا شخص افضل ہے کہا جو گرد و غبار حضرت رسول مقبول کی ہمراہی میں معاویہ کی بینی پر پڑا ہزار بار بہتر عمر بن عبد العزیز سے ہے۔ معاویہ رضہ نے حضرت رسول مقبول کے پیچھے نماز پڑھی اور جب حضرت نے سمع اللہ لمن حمدہ کہا معاویہ نے ربنا لک الحمد کہا۔ پس اس سے زیادہ افضلیت کیا ہو سکتی ہے۔ اور ابن مبارک کا کلام ہے تعلمنا العلم للدنیا فدلنا علی ترک الدنیا۔ اور انہیں بزرگوار کا قول ہے کہ تحصیل علم میں پہلے مقدم یہ امر ہے کہ نیت صحیح ہو۔ بعد اُس کے اُستاد کی زبان سے جو کچھ نکلے کمال توجہ سے اُسکو سُنے اور سمجھے اور بعد اُس کے اُسکو یاد کرے اور بعد فراغ تحصیل طالب علموں اور شاگردوں کو پڑھائے جو شخص ان شروط پنجگانہ سے ایک کو بھی فوت کرے گا اُس کا علم ناقص رہے گا اور یہ بھی فرماتے ہیں کہ میں نے چار ہزار حدیثوں سے صرف چار باتیں منتخب کیں۔ ایک یہ ہے کہ مال دنیا پر مغرور نہ ہونا چاہیئے اور فریب نہ کھانا چاہیئے دوسری یہ ہے کہ جس چیز کے ہضم کی طاقت نہیں خواہ مقدار کے لحاظ سے یا کیفیت یا اثر کے لحاظ سے اُسکو نہ کھانا چاہیئے۔ تیسرا اسی قدر پڑھنا چاہیئے جو نافع ہو۔ چوتھے عورت پر کسی چیز کا اعتماد نہ کرنا چاہیئے۔

جب ابن مبارک کے انتقال کا زمانہ قریب پہونچا اور حالت احتضار پیدا ہوگئی تو اپنے غلام نصر سے فرمایا کہ مجکو فرش سے اُتار کر زمین میں لٹا دو۔ نصر بھی اہل حدث میں معتبر راویوں سے ہے اس حالت بیکسی کو دیکھکر رونے لگا۔ فرمایا کیون روتے ہو کہا آپ کی وہ دولت وثروت یاد آتی ہے اور اس غربت اور بیکسی کی حالت میں جان دینے سے جو مسافرت کی بدولت ہے نہایت افسوس ہوتا ہی اور یہ دلخراش حالت مجھکو بیتاب کئے دیتی ہے۔ فرمایا صبر و سکوت کرو۔ میں ہمیشہ خدا سے یہ چاہتا تھا کہ زندگی میری دولت مندون کی طرح بسر ہو۔ اور میری موت خاکساروں کی طرح ہو۔ آخر کار اُسی مسافرت کی حالت میں جبکہ جہاد سے تشریف لاتے تھے اثنائے راہ میں قصبہ ہیئت میں جو کہ حوالی موصل سے ہے کچھ بیمار ہو کر ماہ رمضان المبارک ۱۸۱ھ میں انتقال فرمایا۔

ان کی وفات کے بعد بزرگان صالحین نے خواب میں دیکھا کہ ابن المبارک فرماتے ہیں کہ میں فردوس اعلیٰ میں پہونچ گیا۔ ابن خلکان نے ہئیت کی تشریح اور تلفظ اس طرح بتایا ہے۔ بکسر ہا و سکون یائے تحتانی۔ بعد اُسکے تائے فوقانی۔ یہ ایک شہر ہے کنارہ فرات کے فوق انبار جو کہ اعمال عراق سے ہے لیکن شام کی سرحد سے ملا ہوا ہے اور انبار بغداد کی سرحد سے ملا ہوا ہے اور ہئیت اور شام کے درمیان فرات فاصل ہے۔ جیسا کہ بغداد اور انبار کے درمیان دجلہ فاصل ہے اور قبر ابن مبارک کی ظاہر ہے جس کی زیارت کی جاتی ہے۔

ابن خلکان کہتا ہے کہ میں نے اُن کے احادیث دو جزو میں مرتب کئے ہیں اور موجیین کی اصطلاح میں جزو سے مراد مجلد ہوا کرتی ہے۔ پس دو جزو سے مراد دو مجلد ہے یعنی دو جلدون میں مرتب کیا۔ بستان المحدثین میں قبل اس کے کہ ابن مبارک کی سوانح عمری لکھے بطور تمہید یہ لکھا ہے کہ ہر چند ابن مبارک اپنے مرتبہ اور شان کے لحاظ سے اعلیٰ طبقہ میں ہیں اور اُن کی مختصر تعریف

سوائے اس کے نہیں ہوسکتی ہے کہ یہ کہا جاوے کہ مثل امام مالک اور امام شافعی اور امام احمد بن حنبل کے ہیں لیکن باوجود اس شان و عظمت کے اُن کا مذہب متبوع نہیں ہوا۔ اور اسی وجہ سے عام طور پر لوگوں کو اُن کے حالات سے اطلاع نہیں ہے۔

# ابو علی بن مسکویہ

ابو علی احمد بن محمد بن یعقوب بن مسکویہ۔ رے کی خاک پاک کو ان بزرگوار سے فخر حاصل تھا اپنے زمانہ میں تمام علوم و فنون میں خصوصاً علم حکمت اور اخلاق میں سوائے ابو علی سینا کے اپنا نظیر نہیں رکھتے تھے۔ احمد بن اصیبعہ نے ان بزرگوار کی نسبت نہایت حسن ظن سے یہ لکھا ہے کہ وکان ابو علی بن مسکویہ فاضلاً فی العلوم الحکمیۃ متمیزاً فیہا خبیراً فی صناعۃ الطب جیداً فی اصولہا و فروعہا یعنی ابو علی ایسے علامہ اور ممتاز فاضل علوم حکمیہ میں ہیں جنکی واقفیت نہ صرف انہیں علوم تک محدود ہے بلکہ صناعت طب میں بھی اک اعلیٰ درجہ کی قابلیت رکھتے ہیں اور اُس کے اُصول اور فروع سے کامل طور پر واقف ہیں،، ابتدائے عمر میں وزیر معز الدولہ دیلمی ابو محمد مہلبی کی توجہ اور تربیت سے عروج پایا اور اس عقل مند وزیر نے شیخ موصوف کی ہر طرح سے رعایت و مراعات کی یہاں تک کہ ابن العمید اور اُس کے لڑکے ابوالفتح ذوالکفایتین سے خصوصیتیں اور تعلقات پیدا ہوگئے اور چندے اُس کی صحبت میں بسر کی جبکہ ابوالفتح عضدالدولہ کے حکم سے مارا گیا ابو علی عضدالدولہ کے دربار میں داخل ہوئے اور اُس کی مصاحبت کرنے لگے یہاں تک کہ ان کی دیانت داری اور امانت کا نقش اُس کے دل پر جم گیا اور آخرکار اُن کو خزانچی مقرر کیا اُسی زمانہ میں شیخ نے کتاب تجارت الامم تالیف کی اُس کتاب میں ۳۷۲ سال کے وقائع اپنے زمانہ تک کے درج کئے یہ بھی

مشہور تھا کہ ابن مسکویہ اور ابو علی سینا میں جو اُس کا معاصر تھا آپس میں صفائی نہ تھی۔ چنانچہ جمہور مورخین نے یہ تذکرہ نقل کیا ہے کہ ایک روز شیخ الرئیس ابن سینا ابو علی مسکویہ کی درسگاہ میں تشریف لے گئے تھا گرد دور دور اُس کے بیٹھے تھے شیخ الرئیس نے ایک جوز ابن مسکویہ کے سامنے ڈالدیا اور سوال کیا کہ اس جوز کو چانول سے ناپ کرتا ؤکہ کئے شعیرات اس کی مساحت ہے۔ ابن مسکویہ نے فی الفور ایک جزو اخلاق کا کھولکر رکھدیا کہ پہلے اپنا اخلاق درست کرو اسوقت ہم جوز کی مساحت بتائیں گے۔ کیونکہ پہلے نادانون کا اخلاق درست کرنا چاہیئے بعد اُس کے علوم مشکلہ کے فہم کی قابلیت اُن کو پیدا ہوگی۔

شیخ الرئیس نے اکثر طنزاً لکھا ہے کہ میں نے جب کبھی کسی مسئلہ کو بر سبیل تذکرہ ابو علی مسکویہ کے سامنے پیش کیا ہے تو نہایت دقت سے اُس کی سمجھ میں آیا پھر مکرر سمجھایا لیکن پھر بھی جیسا کہ چاہیئے اُس کی فہم میں نہ آیا۔ تاہم یہ بزرگوار اپنا بھی نظیر نہیں رکھتا تھا اور تمام عمر نہایت عزت اور حرمت سے بسر کی۔ ہمیشہ امیروں اور رئیسوں کے دربار میں نہایت عزت کی نظروں سے دیکھے گئے۔ آخر عمر میں خوارزم شاہ کے مصاحبون میں امتیاز حاصل کیا اس مجمع میں اور بھی بزرگواران کے ہم عصر تھے۔ ابو علی سینا۔ ابو سہیل مسیحی۔ ابو ریحان بیرونی۔ ابو نصر عراقی۔ ابو الخیر خمار۔ یہ بڑے بڑے اکابر حکما اُن کے جتھے کے تھے۔ اس علامہ کا ان بزرگواروں کے مجمع میں کمال درجہ کا امتیاز اور اعتبار تھا۔ آخر کار فلک تفرقہ پرداز اس مجمع کو چشم بدبین سے نہ دیکھ سکا سلطنت غزنویہ کا عروج ہوا سلطان محمود سبکتگین نے شاہان زمانہ پر اقتدار پایا اُس کی سلطنت نے زور پکڑا۔ شیخ الرئیس ابو علی سینا کے اعتقادات سے سلطان محمود ہمیشہ سے کھٹکتا تھا کچھ تو اُس کے عقائد سے اُس کو مخالفت تھی اور کچھ لوگوں نے بھڑکا بھڑکا کے

شیخ سے انتہا کا بدظن کر دیا تھا یہاں تک کہ شیخ کی طرف سے محمود کے دل میں
بے انتہا کدورتیں پیدا ہو گئیں انجام کار محمود کی قلبی عداوت نے اس طریقہ کو اختیار
کرنے پر مجبور کیا کہ ابوالفضل حسن بن میکال کو جو کہ اُس کے اعیان دولت
کا ایک برگزیدہ سردار تھا شاہ خوارزم کے پاس بھیجا اور یہ پیغام دیا کہ مابدولت
واقبال نے سُنا ہے کہ تمہاری صحبت میں بڑے بڑے اکابر حکما اور بے مثیل
طبیب اور علما اور فاضل جمع ہیں جن سے تمکو ایک مسرت بخش مشغلہ حاصل
ہے اور ان کی پاکیزہ صحبت سے تم مسرور رہتے ہو۔ اُن بزرگواروں کے
دیکھنے اور ملاقات کا ہم طالب ہوں۔ تمکو چاہیئے کہ مابدولت واقبال
کے حضور میں اُن کو بھیجدو تاکہ شرف اندوز ملازمت ہوں۔ اور اصل مطلب
اُس کا اس حیلہ سے قتل شیخ تھا جس سے شاہ خوارزم آگاہ ہو گیا تھا اُس کا
جی نہ چاہا کہ ان بزرگواروں کو ایک دشمن کے ہاتھ میں دیدے اور دنیا سے
ایسے برگزیدہ بزرگوار اُٹھ جائیں جو کہ دنیا کی نہایت قیمتی یادگار ہیں۔ اس سے
پیشتر کہ سلطان کا پیغامبر سلطان کے حضور میں پہونچے اُن فاضلوں کو
طلب کر کے اس اسرار سے آگاہ کیا کہ سلطان کا ایلچی آتا ہے اور سلطان
نے آپ لوگوں کو طلب کیا ہے لیکن یہ عنایت خالی از علت نہیں ہے اور
یہ طلبی خطر ور مخدوش ہے میری رائے ہے کہ قبل اس کے کہ ابوالفضل یہاں
آئے آپ جس طرف چاہیں تشریف لیجائیں کیونکہ آپ لوگوں کی موجودگی
میں اُس کے حکم کی تعمیل میں مجھکو کوئی عذر نہ ہوگا۔ اور جانا بھی آپ حضرات کا
مصلحت کے خلاف ہے اور جب آپ لوگ یہاں نہ ہوں گے تو میرا
عذر قبول ہو جائے گا۔ غرض کہ ابوعلی بن سینا اور ابوسہیل مسیحی اور ابوعلی
مسکویہ نے گرگانج کے راستہ سے سفر کیا اور قصد تھا کہ جرجان یا رے
میں جا کر قیام کریں۔ اب یہاں شاہ خوارزم کے مصاحبوں میں صرف
تین حکیم۔ ابوریحان اور ابوالخیر خمار اور ابونصر عراقی رہ گئے۔ جن کی نسبت

کوئی خدشہ نہ تھا۔ ان کے جانے کے بعد کچھ ہی روز گذرے ہوں گے کہ ابوالفضل حسن آیا اور حکم سلطانی پہونچایا۔ تاریخ نگارستان میں لکھا ہے کہ تینوں حکیم غزنی میں سلطان محمود کے دربار میں حاضر کئے گئے۔

ابو علی سینا وغیرہ جب ہو رنک پہونچ گئے اور وہاں ایک دوسرے راستہ پر گئے تاکہ جنگل جنگل اُن کو عراق تک پہونچا وے کچھ تھوڑی منزلیں اُن سبھوں نے طے کی تھیں کہ ایک روز ابو علی مسکویہ نے بوعلی سینا سے کہا کہ آج میں نے اپنا زائچہ دیکھا ہے اُس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس بیابان میں ہم راستہ بھول جائیں گے اور تشنگی کے صدمہ سے ہلاک ہونگے لیکن تم بعد سرگردانی اور پریشانی کے اپنے مقصد پر پہونچ جاؤگے۔ اتفاقاً اُسی روز ایک کالی گھٹا اُٹھی جس سے بالکل عالم تیرہ وتاریک ہوگیا۔ آندھی بھی شدت سے چلنے لگی بجلی کوندنے لگی۔ ایک عجب طوفان عظیم برپا ہوگیا۔ علی دو دین بھی اس طوفان خیز بلا سے متحیر ہوکر ایک حیرت خیز بیابان میں جا پڑی۔

اس تاریکی کے عالم میں ان آوارہ گرد سیاہ بختوں نے بھی راستہ بھلا دیا۔ ابو علی بن مسکویہ ایک ایسے جنگل میں جا پڑے جس میں کسی طرف راستہ نہیں گیا تھا۔ آخرکار دوپہر کی دھوپ اور شدت حرارت سے زمین صحرا آتشکدہ بن گئی پیاس کے مارے حلق میں کانٹے پڑ گئے تشنگی نے ایسا غلبہ کیا کہ جانبر نہ ہو سکے۔ اکثر مورخین اس قصہ کو بعینہ ابوسہیل مسیحی کی طرف منسوب کرتے ہیں جو اس سفر میں اُن کا ہم ردیف تھا۔ چنانچہ بعضوں نے لکھا ہے کہ ابو علی صفاہان میں مدفون ہیں اور اُن کی قبر خواجہ کے محلے میں مشہور ہے صاحب چہار مقالہ نے تشنگی سے ہلاکت کی داستان ابوسہیل مسیحی کی طرف منسوب کی ہے اور نہایت تحقیق اور معتبر ذریعہ سے لکھا ہے کہ ابو علی نے ۴۲۱ھ میں وفات پائی اور اپنے ہم عصروں میں سب سے

زیادہ سن رسیدہ تھا آخر عمر میں اب یہ حالت ہوگئی تھی کہ اُٹھ نہیں سکتا تھا عالم اخلاق اور منطق اور ریاضی اور مغازی وغیرہ میں نہایت عمدہ عمدہ کتابیں تصنیف فرمائیں جو اپنی آپ نظیر ہیں۔

خواجہ نصیر الدین طوسی اخلاق ناصری کی تالیف کا سبب یہ لکھتے ہیں کہ جس زمانہ میں قہستان میں میں مقیم تھا اور وہاں کے حاکم کی خدمت میں رہتا تھا ایک روز فضائل مآب استاد فاضل حکیم کامل ابو علی بن احمد بن محمد بن یعقوب بن مسکویہ کا تذکرہ ہوا اور ان چار کون بیتوں کی طرف لوگ متوجہ تھے جو کتاب الطہارت کی تعریف کے لئے کافی ہیں۔

بنفسی کتاب حاز کل فضیلتہ  وصار تکمیل البریۃ ضامنا

مؤلفہ قد ابرز الحق خالصا  بتالیفہ من بعد ماکان کامنا

ووسمہ باسم الطہارۃ قاضیا  بہ حق معناہ ولم یک مائنا

لقد بذل المجہود للہ درہ  فما کان فی نصح الخلائق خائنا

یعنی اس کتاب پر میں فدا ہوں جو کہ ہر فضیلت کیلئے جامع ہے اور انسانی کمالات بڑھانیکی ضامن ہے۔ ابن مسکویہ نے جو کہ اس کتاب کا مؤلف ہے پوشیدہ مضامینوں کو اس کتاب کی تالیف سے ظاہر کر دیا جو کہ در حقیقت سچے مضامین تھے اور اس کتاب کا نام کتاب الطہارت رکھا جو کہ پاکیزگی ہی سے بھری ہے۔ اور نام نیکی کا چھوڑا کیونکہ اسنے حق تالیف ادا کیا۔ در حقیقت اُسنے نہایت کوشش بالکل سعی عامہ خلائق کی خیر خواہی اور نصیحت کیلئے کوئی بات فروگذاشت نہیں کی۔ خواجہ نصیر الدین کہتا ہے۔ کہ آخر کار اُس کتاب کے ترجمہ کیلئے مجھسے فرمائش کیگئی کہ عربی سے فارسی میں اس کتاب کا ترجمہ کیا جاوے۔ چنانچہ اخلاق ناصری مع اضافہ دیگر اقوال حکما کتاب الطہارت کا ترجمہ ہے۔ ابو علی کی تصانیف سے اور بھی کتابیں ہیں کتاب جاوید۔ کتاب آداب العرب والفرس۔ کتاب ترتیب السعادت۔ کتاب السیاستہ کتاب ندیم الفرید۔ کتاب فوز الاکبر۔ کتاب الفوز الاصغر جسمیں تین لاکھ بیت ہیں۔ کتاب مختار الاشعار۔ کتاب جمع الخواطر۔ یہ سب کتابیں انہیں بزرگوار کی تصانیف ہیں

# مخدرات تیموریہ

بے عیب خاندان شاہی کی مستورات کا عالیشان سلسلہ عصمت و عفت کے پاکیزہ کرشمے جو ہر ایک شجاع اور بہادر قوم کی تاریخ کی جان ہیں علم و ہنر کے کمال اور بے عیب علمی نتائج اور سرزمین کے سب سے سرسبز اور ہرے بھرے باغ کے شگفتہ پھولوں کی مہک جو ایک دفعہ قومی زمین کہلا چکی ہے شجاعت اور تہور کے حیرت انگیز تماشے جنہوں نے ساری دنیا کو مسخر کر لیا تھا ایک عظیم الشان خاندان کی وہ شان و شوکت کی تعجبناک تصویریں جنکی نظیر چشم فلک نے نہیں دیکھی قیمت بمبئی کاغذ مجلد عہ ۱ر قیمت ولایتی کاغذ مجلد

## فہرست بیگمات

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| امۃ الحبیب حمیدہ بانو بیگم | بیگم امیر تیمور | لاڈ ملک | بیگم تاج خان | زینت النساء بیگم | دختر اورنگزیب |
| فخر النساء بیگم | " | شمرو کی بیگم | دختر لطف علیخان | زبدۃ النساء بیگم | " |
| عظمت النساء بیگم | " | رضیہ سلطانہ | دختر شمس الدین التمش | بادشاہ بیگم | " |
| آسائش بانو بیگم | دختر محمد مراد بخش | بدر النساء بیگم | دختر اورنگزیب | سلطان بیگم | ہمشیرہ شاہ طہماسپ |
| آغا بیگی | دختر میران شاہ | جانان بیگم | دختر خان خانان | | والی ایران |
| آنزم بانو بیگم | دختر سعادتخان صفوی | جانی بیگم | بیگم محمد اعظم شاہ | سلیمہ سلطان بیگم | بھانجی محمد ہمایوں |
| آرام جان بیگم | بیگم جہانگیر بادشاہ | لنی جودہ بائی | دختر راجہ اودے سنگھ | | بادشاہ |
| ممتاز محل | بیگم شاہجہان بادشاہ | | والی جودہ پور | سلیمہ بانو بیگم | دختر سلیمان شکوہ |
| امۃ الحبیب | بیگم محمد معظم شاہ | حمیدہ بانو بیگم | بیگم محمد ہمایون بادشاہ | جلیلہ قاتون | بیگم محمد میرزا |
| خدیجہ بیگم | بیگم محمد شاہ | حاجی بیگم | " | موتی بیگم | بیگم محمد اکبر بادشاہ |
| اعزاز النساء بیگم | بیگم محمد شاہجہان | خانزادہ بیگم | ہمشیرہ محمد بابر بادشاہ | اشرف النساء بیگم | بیگم بہادر شاہ اول |
| اورنگ آبادی محل | بیگم اورنگزیب | شہزادہ خانم | دختر محمد اکبر شاہ | آتی بیگم | ہمشیرہ نجابت خان |
| دلپذیر بانو بیگم | دختر شاہ شجاع | نواب قدسیہ بیگم | دختر شاہجہان | برکت النساء بیگم | دختر ہمایوں بادشاہ |
| بی بی دو دو | بیگم لوہانی خان | ثریا بانو بیگم | " | بہار بانو بیگم | دختر جہانگیر بادشاہ |
| دلرس بانو بیگم | دختر شاہ نواز خان صفوی | جہان آرا بیگم | " | بائی اودے پوری | دختر راجہ اودے پور |
| روشن آرا بیگم | دختر شاہجہان | رانی پاربتی | رانی راجہ جہجار سنگھ | بائی بہوت دیئی | دختر راجہ کشتوار |
| روپ متی | مالوہ کی رانی دی | | والی بندیلہ | بچھنی بیگم | دختر شاہزادہ [illegible] |
| رحمت بانو بیگم | بیگم محمد معظم شاہ | رانی تارا بائی | رانی رام راجہ | بیگم سلطانہ | دختر ابراہیم عادل شاہ |
| زینت النساء بیگم | دختر شاہزادہ محمد اکبر | ملکی بی بی میں مرہٹہ | رانی بی بی بائی بیگم سلیم شاہ | زیب النساء بیگم | دختر اورنگزیب |